عَشَرَة - دس مرد۔
عِشْرُوْنَ - بیس۔
عَشِیّ - شام کا وقت۔
عَشِیَّة - شام مغرب سے عشا تک کا وقت
عَشِیْر - رفیق - خاوند۔
عَشِیْرَة - قبیلہ گھرانا - برادری کے لوگ
عَصَا - لاٹھی - چھڑی عِصِیّ جمع
عَصٰی - اُسنے نہ مانا - نافرمانی کی۔
عُصْبَة - جماعت دس سے چالیس تک یا تیس سے چالیس تک۔
عَصْر - زمانہ - سہ پہر - نماز عصر
عُصُف - سخت ہوا - بھوسا بھوسی ہلاک کرنا
عِصَم - ناموس عقد نکاح عِصْمَة واحد
عَصَوْا - اُنھون نے بیحکمی کی۔
عِصِیّ - لاٹھیان - عَصَا واحد
عَصِیّ - نافرمان - گنہگار۔
عِصْیَان - گناہ۔
عَصِیْب - سخت۔
عَصَیْتَ - تونے نافرمانی کی۔
عَصَیْتُ - مین نے نافرمانی کی۔
عَصَیْتُمْ - تم نے بیحکمی کی۔

عَصَیْنَا - ہم نے گناہ کیا۔
عَضُد - بازو قوت اَعْضَاد جمع
عَضُّوْا - انھون نے دانتون سے کاٹا۔
عِضِیْن - بوٹیان ٹکڑے ٹکڑے عِضَة جمع
عَطَاء - بخشش دینا بخشنا۔
عِطْف - بازو - طرف۔
عُطِّلَتْ - وہ چھوڑی گئی چھٹی پھری۔
عِظْ - تو نصیحت کر۔
عِظَام - ہڈیان - بزرگ۔
عَظْم - ہڈی - عِظَام جمع۔
عِظُوْا - تم نصیحت کرو۔
عَظِیْم - نام اللہ کا بڑا مرتبہ والا۔
عَفَا - اوس نے معاف کیا۔
عِفْرِیْت - دیو خبیث - راکس۔
عَفْو - گناہ معاف کرنا - نفقہ سے مال کا زیادہ ہونا۔
عَفُوّ - بہت معاف کرنیوالا - اللہ کا نام
عَفَوْا - اونھون نے معاف کیا - وہ زیادہ ہوئے
عَفَوْنَا - ہم نے معاف کیا۔
عُفِیَ - وہ معاف کیا گیا۔
عِقَاب - سزا - عذاب۔

عَقِب - ایڑی لڑکا اعقاب جمع۔
عُقْبٰی - آخرت - بدلا۔
عَقَبَة - پہاڑ کی چوٹی - گھاٹی جہان مشکل سے اوتر چڑھ سکین۔
عَقِبَیْ - ایڑیان۔
عُقَل - گرہین - عَقْل - واحد
عَقْد - گرہ - رسّی - بیع - نکاح باندھنا عہد پیمان کا مضبوط کرنا۔
عُقْدَة - گرہ۔
عَقَدَتْ - اُس عورت نے عہد باندھا
عَقَدْتُّمْ - تم نے باندھا۔
عَقَرَ - اوسنے کونچین کاٹین - پاؤن کاٹے۔
عَقَرُوْا - اُنھون نے پاؤن کاٹے۔
عَقَلُوْا - اونھون نے سمجھا۔
عُقُوْد - اقرار - عَقْد واحد
عَقِیْم - بانجھ مرد یا عورت ہوا خشک لڑائی - روز قیامت۔
عَلٰی - اوپر - (حرف جر)۔
عَلَا - اوسنے سرکشی کی۔
عُلٰی - بلند۔

عَلَّامٌ۔ بڑا جاننے والا۔
عَلَامَاتٌ نشانیاں۔ عَلَامَۃٌ واحد۔
عَلَانِیَۃً کھلا۔
عَلَقَ خون کی پھٹکی۔
عَلَقَۃٌ۔ خون کی ایک پھٹکی۔ خون بندھا ہوا
عِلْمٌ جاننا علوم جمع۔
عَلِمَ۔ اُسنے جانا۔
عَلَّمَ۔ اُسنے سکھایا۔
عُلَمَاءُ۔ عالم۔ دانا عَالِمٌ۔ واحد۔
عَلِمَتْ۔ اُسنے جانا۔
عَلِمْتَ۔ تونے جانا۔
عَلَّمْتَ۔ تونے سکھایا۔
عَلَّمْتُ۔ مین نے سکھایا۔
عَلِمْتُمْ تم نے جانا۔
عَلَّمْتُمْ تم نے سکھایا۔
عُلِّمْتُمْ تم سکھائے گئے۔
عَلِمْتُمُوا۔ تم نے جانا۔
عَلِمْنَا۔ ہم نے جانا۔
عَلَّمْنَا۔ ہم نے سکھایا۔
عُلِّمْنَا۔ ہم سکھائے گئے۔
عَلِمُوا۔ اُنھون نے جانا۔

عُلُوٌّ۔ چڑھنا۔
عَلَوْا۔ وہ غالب ہوئے۔ اُنھون نے سرکشی کی
عَلِیٌّ۔ اللہ تعالیٰ کا نام۔ بلند مرتبہ والا
عُلْیَا۔ بہت اونچا۔
عَلِیْمٌ دانا۔ اللہ تعالیٰ کا صفتی نام
جسکا علم عرش سے فرش تک محیط ہے۔
عِلِّیُّوْنَ عِلِّیِّیْنَ نیکون کی روح کا
مقام جو ساتوین آسمان پر عرش کے
داہنے پایہ سے ملکر سدرۃ المنتہیٰ
تک ہے۔
عَلَیْہِمْ۔ اون پر (علی پر ہم اون
عَمَّ۔ کس چیز سے (اسکی اصل عن ماتھی
عَنْ سے ما کس چیزون کو میم
کرکے اوغام کیا۔ الف گرا دیا)
عَمٌّ۔ چچا۔ اعمام عُمُومَۃٌ جمع۔
عَمَی۔ اندھاپن۔
عَمَّاتٌ۔ پھوپھیان عَمَّۃٌ واحد
عِمَادٌ۔ کھمبے بلند عمارتین عَمَدٌ واحد
عِمَارَۃٌ۔ آبادانی آباد کرنا۔
عَمَدٌ۔ ستون کھمبا عِمَادٌ جمع۔
عُمُرٌ۔ جینا۔ زندگی۔

عَمْرٌ۔ جان (اسکو قسم مین اکثر استعمال کرتے ہین)
عِمْرَانُ نام دو شخص گذرے ہین۔
ایک حضرت موسیٰ و حضرت ہارون کے
باپ تھے جن سے یہ دونون حضرت
آل عمران کہلاتے ہین۔ یہ عمران یاہش کے
بیٹے حضرت یعقوب کی اولاد سے ہین۔
دوسرے عمران حضرت مریمؑ کے باپ
اور حضرت عیسیٰؑ کے نانا تھے جن سے حضرت
مریمؑ و عیسیٰؑ آل عمران کہلاتے ہین۔ یہ
عمران ماثان کے بیٹے حضرت سلیمانؑ کی
اولاد سے ہین۔
عُمْرَۃٌ۔ زیارت۔ چھوٹا حج۔
عَمَرُوا۔ اُنھون نے بسایا۔
عَمَلٌ۔ کام۔ اَعْمَالٌ۔ جمع۔
عَمِلَ۔ اُسنے کام کیا۔
عَمِلَتْ۔ اُسنے کام کیا۔ بنایا۔
عَمِلْتُمْ تمنے کام کیا۔
عَمِلُوا۔ اُنھون نے کام کیے۔ عمل کیے
عَمُوا۔ وہ اندھے ہوگئے۔
عَمُوْنَ۔ اندھے اَعْمَیٰ۔ واحد۔
عُمْیٌ۔ اندھے۔ اَعْمَیٰ۔ واحد۔

عَمِیَ۔ وہ اندھا ہوا۔
عُمْیَان۔ اندھے۔ اَعْمٰی۔ واحد۔
عَمِیَتْ۔ وہ اندھی ہوئی۔
عُمِّیَتْ۔ وہ چھپائی گئی۔
عَمِیق۔ گہرا۔ دور راہ۔
عَمِینَ۔ اندھے اَعْمٰی واحد۔
عَنْ۔ سے (حرف جر)
عِنَبٌ۔ انگور۔ اعناب۔ جمع۔
عَنَتٌ۔ مشقت۔
عَنَتَ۔ اوسنے عاجزی کی۔
عَنِتُّمْ تم مشکل مین پڑے تکلیف مین پڑے
عِنْدَ۔ نزدیک۔
عُنُق۔ گردن۔ اَعْنَاق۔ جمع۔

عَنْکَبُوت۔ مکڑی عَنَاکِب۔ جمع۔
عَنِید۔ دشمن ضد کرنیوالا ناحق لڑنیوالا
عَوَانٌ۔ میانہ سال۔ ادھیڑ عُوُن۔ جمع۔
عِوَج۔ کجی۔ عیب۔
عَوْرَات۔ شرمگاہین۔ ننگے ہونیکے وقت۔
عَوْرَة۔ فرجگاہ۔ ننگا کھلا وہ چیز جسکے دکھانے مین شرم معلوم ہو۔
عُوقِبَ۔ وہ سزا دیا گیا۔
عُوقِبْتُمْ۔ تم سزا دیے گئے۔
عَهْد۔ اقرار۔ قول۔ عُهُود جمع۔
عَهِدَ۔ اوسنے اقرار کیا۔
عَهِدْنَا۔ ہم نے اقرار کیا۔
عِهْن۔ رنگین اون۔ بال رنگین

عِید۔ مسلمانون کی خوشی کا دن
عِیْر۔ قافلہ۔
عِیسٰی۔ نام پیغمبر حضرت مریم کے بیٹے بے باپ کے پیدا ہوئے زندہ چوتھے آسمان پر ہے
عِیشَة۔ گزران۔ زندگی۔ جینا۔
عَیلَة۔ محتاجی۔
عِین۔ بڑی آنکھ والیان عیناء جمع
عَین۔ چشمہ۔ آنکھ۔ سورج عُیُون۔ جمع۔
عَیْنَان۔ دو چشمے دو آنکھین۔
عَیْنَین۔ دو آنکھین۔
عُیُون۔ آنکھین چشمے عَین واحد۔
عَیِینَا۔ ہم تھک گئے۔ عاجز ہوئے
اَفَعَیِینَا کیا ہم تھک گئے۔

## غ

غَائِبَة۔ چھپنے والی۔
غَائِبُونَ۔ چھپنے والے۔
غَائِبِینَ۔ چھپ رہنے والے۔
غَائِط۔ کشادہ زمین۔ پاےخانہ۔
غَائِظُونَ۔ غصے مین ڈالنے والے
غَابِرِینَ۔ پیچھے رہنے والے غابر واحد
غَار۔ کھوہ۔ گڑھا۔ اَغْوَار۔ غِیرَان جمع

غَارِمِینَ۔ تاوان دینے والے۔
غَاسِق۔ رات کا اندھیرا۔ چاندگہن۔
تنگدستی۔ پریشانی۔ گمراہی۔
غَاشِیَة۔ چھپانے والی۔ قیامت۔
غَافِر۔ گناہ چھپانے والا بخشنے والا۔
غَافِرِینَ جمع گناہ چھپانے والے۔
غَافِل۔ بے خبر مرد۔ غَافِلُون۔ جمع

غَافِلَات۔ بےخبر عورتین غَافِلَة۔ واحد۔
غَالِب۔ زبردست غالبون جمع۔
غَاوُون گمراہ۔ غَاوِی۔ واحد۔
غَبَرَة۔ گرد و غبار۔ زمین و درخت ناک
غُثَاء۔ سوکھی گھاس کوڑا اغثاء جمع۔
غَد۔ کل۔ قیامت۔
غَدَاء۔ صبح کا کھانا۔

غَدَاۃ۔ صبح کا وقت۔
غَدَق۔ بہت پانی والا چشمہ۔
غُدُوّ۔ صبح کرنی۔
اَغدَوا۔ وہ صبح کو چلے۔
اَغدَوتَ۔ تو صبح کے وقت چلا۔
غَرَّ۔ اُسنے فریب دیا۔ بہکایا۔
غُرَاب۔ کوّا۔ غِربَان۔ جمع۔
غَرَابِیب کالے۔ سیاہ کوّے
غَرَام۔ تاوان۔ ہلاکی۔ عذاب حرص
غَرَبَتْ وہ ڈوبی۔
غَربِیّ مغرب کی طرف والا۔
غَربِیَّۃ۔ پچھم والی۔
غَرَّتْ۔ اُسنے بہکایا فریب دیا۔
غُرَف کھڑکیاں جھروکے۔
غُرُفَات۔ دریچے۔ جھروکے۔
غُرفَۃ۔ چلو پانی جھروکا غرف جمع
غَرَق۔ پانی مین ڈوبنا۔
غَرِقَ۔ وہ ڈوبا۔
غُرُوب۔ آفتاب ڈوبنا چھپنا۔
بِالغُرُور۔ فریب فریب دینا۔
غَرُور۔ فریب دینے والا دنیا۔ شیطان

غُزًّی۔ مجاہد۔ راہ خدا مین لڑنیوالے
غَازِی واحد۔
غَزل۔ سوت۔ ڈورا۔ دھاگا۔
غَسَّاق پیپ۔
غَسَقَ۔ اوسنے اندھیرا کیا۔
غِسلِین زخم کا دھوون پیپ۔
غَشّٰی اُسنے خوب ڈھانپا چھپایا
غِشَاوَۃ پوشش۔ آنکھ کا پردہ۔
اَغشَی۔ اوسنے چھپایا۔
غَصَبَ چھین لینا۔
غُصَّۃ خفگی۔ غم۔ گلے مین پھنسنا
غَضَبَ غصہ کرنا۔
غَضِبَ۔ اوسنے غصہ کیا۔
غَضبَان۔ غصہ بھرا ہوا۔
غَضِبُوا۔ وہ غصہ ہوئے۔
غِطَاء پردہ۔ اندھیری۔
غَفَّار۔ گناہوں کا بڑا بخشنے والا۔
غَفَرَ۔ اوسنے بخشا۔
غُفرَان بخشش۔
غَفَرنَا ہم نے بخشا۔
غَفلَۃ بیخبری۔ بھول۔

غَفُور بخشنے والا۔ ڈھانپنے والا نام اللہ
غِلّ۔ دشمنی۔ کینہ۔ بیر۔
غَلَّ۔ اوسنے چھپایا۔ خیانت کی۔
غِلَاظ بیرحم فرشتے۔ موٹے غَلِیظ واحد
غُلَام۔ لڑکا غِلمَان اَغلِمَۃ جمع۔
غُلَامَین۔ دو لڑکے۔
غُلبٌ گھنے اور ملے ہوئے درخت
غَلَبٌ زور۔
غَلَبَتْ وہ زبردست ہوئی۔
غُلِبَتْ وہ مغلوب کی گئی۔ ہرائی گئی۔
غَلَبُوا۔ وہ زبردست ہوئے۔ زور کیا۔
غُلِبُوا۔ وہ مغلوب کیے گئے۔
غُلَّتْ۔ وہ باندھی گئی۔
غِلظَۃ سختی۔
غُلُف۔ غلاف۔ پوشش آئینہ وغیرہ۔
غِلَاف۔ واحد۔
غَلَّقَتْ۔ اوسنے باندھا۔ بند کیا۔
غِلمَان لڑکے چھوکرے غُلَام واحد
غُلُّوا۔ تم گردن مین طوق ڈالو
باندھو۔
غَلْیٌ۔ دیگ کا جوش مارنا۔

غَلِیظ سخت۔ گاڑھا۔ گندہ۔
غَمَّ تنگی۔ رنج۔
غَمرَة سختی بیہوشی۔
غَمَرَات۔ بے ہوشیان۔
غمہ۔ رنج۔
غمام۔ بدلی۔
غَنَم بکری اغنام جمع۔
غَنِمتُم تم لوٹ لائے۔
غَنِی۔ نام اللہ تعالی۔ امیر بے پروا
غَوٰی۔ وہ بیراہ چلا۔ گمراہ ہوا۔
راہ سے پھر گیا۔
غَوَاش۔ پردے۔ سائبان
غَوَّاص غوطہ لگانیوالا غوطہ خور۔
غَور۔ گہرے پانی مین جانا گہرائو تھاہ
غَول۔ سر پھرنا۔
غَوِیّ۔ گمراہ۔
غَوَینَا۔ ہم گمراہ ہوئے۔
غَیّ۔ گمراہ
غَیَابَت۔ کوئین کی گہرائی۔
میدان کی انتہا جس مین آدمی
چھپ جائے۔
غَیب۔ چھپی چیز چھپی بات چھپا علم
غِیبَة۔ کسی کی بدی پیچھے کہنی۔
غَیث۔ باران۔ مینہ برسنا۔
برسانا۔
غَیر۔ سوا ے۔ مگر۔
نہین۔ نہ۔
غِیضَ۔ سکھایا گیا۔
غَیظ۔ غصہ
غُیُوب۔ چھپی چیزین۔

## ف

فَ۔ پھر۔ تب۔ اور (حرف عطف ہے)
فَاءَت۔ وہ پھر آئی۔
فَائِزُونَ مراد کو پہونچنے والے۔
فَاءُوا۔ وہ پھرے۔ انہون نے رجوع کیا
فَاتَ۔ وہ نابود ہو گیا۔ مر گیا۔
فِئَة۔ گروہ۔
فِئَتَانِ۔ دو گروہ۔
فِئَتَینِ۔ دو گروہ۔
فَاتِحِینَ۔ کھولنے والے۔
خَیرُ الفَاتِحِینَ۔ اللہ تعالی۔
فَاتِنِینَ جانچنے والے۔ گمراہ کرنیوالے
فَاجِر۔ بدکار۔
فَاحِشَة۔ بیحیائی۔ زنا۔ بدکار عورت
فَارَ۔ اُسنے جوش کیا۔
فَارِض۔ بوڑھا بیل۔ دلدار چیز
فَارِغ۔ خالی ہونیوالا فراغت پانیوالا
فَارِقَات۔ جدا کرنے والی ہوائین
فَارِقُوا۔ تم جدا کرو۔
فَارِهِینَ تکلیف کرنے والے۔
خوش ہونے والے۔
فَائِز۔ وہ مراد کو پہونچا۔
فَاسِق بدکار بے حکم۔ نافرمان۔
فَاسِقُونَ فَاسِقِینَ جمع۔
فَاصِل۔ جدا کرنیوالا فاصلین جمع۔
فَاصِلِینَ۔ جدا کرنے والے۔
خَیرُ الفَاصِلِینَ۔ اللہ تعالی
فَاطِر۔ چیرنے والا۔ پیدا کرنے والا
فَاعِل۔ کام کرنے والا۔ فاعلون
فَاعِلِینَ جمع۔
فَاقِرَة۔ پیٹھ توڑنے والی۔ بڑا حادثہ

فَاقِعٌ۔ خالص زرد۔ شوخ زرد
فَاكِهَةٌ۔ میوہ فَوَاكِهُ۔ جمع۔
فَاكِهُونَ۔ خوش ہونیوالے۔ خوش طبعی کرنے والے فَاكِهٌ۔ واحد۔
فَالِقُ۔ چیرنے والا۔ نکالنے والا
فَانٍ۔ نابود ہونیوالا۔ فنا ہونے والا۔ نبڑنے والا۔ (ی آخر سے گر گئی)
فَاهُ۔ اُس کا منہ (اسکی اصل فَوَهٌ تھی ہ ضمیر لگنے سے واو کو الف سے بدلا۔ ہ اصلی گر گئی۔
فَتًى۔ جوان۔ فِتْيَانٌ۔ جمع۔
فَتَّاحٌ۔ خوب کھولنے والا حکم کرنیوالا نام اللہ تعالی۔
فَتْحٌ۔ کھلنا۔ کھولنا نصرت۔ فیصلہ۔
فَتَحَ۔ اُسنے کھولا۔
فُتِحَتْ۔ وہ کھولی گئی۔ پھاڑی گئی۔
فَتَحْنَا۔ ہم نے کھولا۔
فَتَحُوا۔ اُنھوں نے کھولا۔
فَتْرَةٌ۔ سستی۔ توڑا ابڑ نادور۔ پیغمبروں کے بیچ کا زمانہ۔
فَتَقْنَا۔ ہمنے چیرا۔ ہم نے منہ کھولا۔

فَتَنَّا۔ ہم نے جانچا۔
فِتْنَةٌ۔ آزمایش۔ عذاب۔ بہانہ کفر۔ شرارت۔ گمراہی فساد فِتَنٌ جمع
فَتَنْتُمْ۔ تم نے جانچا۔
فُتِنْتُمْ۔ تم بچلائے گئے۔ آزمائے گئے
فَتَنُوا۔ اُنھوں نے ایذا دی۔ دین سے بچلایا۔
فُتِنُوا۔ وہ بچلائے گئے۔
فُتُونٌ۔ جانچنا۔
فَتَيَاتٌ۔ لونڈیاں جوان عورتیں فَتَاةٌ واحد
فَتَيَانِ۔ دو جوان مرد۔
فِتْيَانٌ۔ جوان۔ غلام فَتًى۔ واحد
فِتْيَةٌ۔ جوان۔ فتی واحد۔
فَتِيلٌ۔ کھجور کی گٹھلی کا تاگا۔
فَجٌّ۔ راہ کشادہ دو پہاڑ کے بیچ کی۔
فِجَاجٌ جمع ہے اُسکی۔
فُجَّارٌ۔ بدکار۔ فَاجِرٌ واحد۔
فَجْرٌ۔ صبح صادق۔ گناہ کرنا۔
فَجَرَةٌ۔ بدکار۔ ڈھیٹھ فَاجِرٌ واحد۔
فُجِّرَتْ۔ وہ بہائی گئی۔
فَجَّرْنَا۔ ہم نے پھاڑا۔
فَجْوَةٌ۔ میدان۔

فُجُورٌ۔ بدمعاشی۔ نافرمانی زناکاری نماز ترک کرنی۔
فَحْشَاءُ۔ بیحیائی۔
فَخَّارٌ۔ ٹھیکرا کھنکھنانیوالا۔
فَخُورٌ۔ ناز کرنیوالا۔ بڑائی کرنیوالا
فِدَاءٌ۔ چھڑوائی۔ عوض لینا۔
فِدْيَةٌ۔ بدلا۔ چھڑوائی۔ سربہا۔
فَدَيْنَا۔ ہمنے بدلا دیا۔
فُرَاتٌ۔ میٹھا پانی ٹھنڈا پانی۔
فُرَادَى۔ ایک ایک۔
فِرَارٌ۔ بھاگنا۔
فِرَاشٌ۔ بچھونا۔ قالین۔ بوریا وغیرہ فُرُشٌ۔ جمع۔
فَرَاشٌ۔ چراغ کے پتنگے۔ پروانے۔
فَرَاشَةٌ۔ واحد۔
فَرَاشَةٌ چراغ کا پتنگا۔ پروانہ
فِرَاقٌ۔ جدائی۔
فَرَاغَ۔ دوڑا۔ متوجہ ہوا۔
فَرَّتْ۔ وہ بھاگی۔
فَرْثٌ۔ گوبر جو شکنبہ یعنی معدہ میں ہو
فَرْجٌ۔ سوراخ شرمگاہ فُرُوجٌ۔ جمع

فُرِجَت وہ چیری گئی۔ پھاڑی گئی
کھولی گئی۔ جھروکا بنائی گئی۔
فَرِحٌ۔ خوش ہونے والا۔
فَرِحَ۔ وہ خوش ہوا۔
فَرِحُوا۔ وہ خوش ہوئے۔
فَرِحُونَ۔ خوش ہونے والے۔
فَرْد۔ اکیلا۔ طاق۔ اَفْراد جمع۔
فِرْدَوْس بہشت جو سب سے اوپر ہے
فَرَرْتُ۔ مین بھاگا۔
فَرَرْتُم تم بھاگے۔
فَرْش بچھونا گائے بکری ذبح کرنیکی چیزین
فَرَشْنَا۔ ہم نے بچھایا۔
فَرَضَ۔ اُسنے فرض کیا۔ ٹھہرا دیا۔
فَرَضْتُمْ۔ تم نے ٹھہرا دیا۔
فَرَضْنَا۔ ہم نے ٹھہرایا۔
فُرُط۔ ظلم کرنا۔ حد سے گذرا ہوا۔
فَرَّطْتُ۔ مین نے قصور کیا۔
فَرَّطْتُمْ۔ تم حد سے بڑھے تمنے قصور کیا۔
فَرَّطْنَا۔ ہم نے قصور کیا۔
فَرْع۔ ڈالی۔ شاخ فُرُوع۔ جمع۔
فِرْعَوْن۔ کافر بادشاہ مصر کا لقب ہے
جو فرعون حضرت موسیٰ علیہ السلام کے
زمانے مین تھا اور دعوی خدائی کرتا تھا
اسکا نام مصعب ابن ریان تھا اور
جو فرعون حضرت یوسف علیہ السلام کے
زمانے مین تھا اسکا نام ریان تھا۔
ان دونون کے درمیان چار سو برس کا
فاصلہ تھا۔
فَرَغْتَ تو فارغ ہوا۔ خالی ہوا۔
فَرْق۔ جدا کرنا۔ پھاڑنا۔ مانگ۔
فِرْق۔ پھانک۔
فُرْقَان۔ قرآن مجید۔ حق و باطل
جدا کرنے والا۔
فِرْقَة گروہ فِرَق جمع۔
فَرَّقْتَ تم نے جدائی ڈالی۔
فَرَقْنَا۔ ہم نے جدا کیا۔
فَرَّقُوا۔ اُنھون نے پراگندہ کیا۔
فِرُّوا۔ تم بھاگو۔
فُرُوج شرمگاہین سانام نہانی
سوراخ۔
فَرِيّاً۔ جھوٹ بہتان۔
فَرِيضَة۔ اللہ کا فرمایا ہوا یعنی
نماز روزہ۔ حج۔ زکوٰۃ وغیرہ
فَرِيقٌ۔ جماعت۔ گروہ۔
فَرِيقَانِ۔ دو جماعتین۔
فَرِيقَيْنِ۔ دو جماعتین۔
فَزَعٌ۔ گھبراہٹ۔ ڈرنا۔
فَزِعَ۔ وہ ڈرا۔ وہ گھبرایا۔
فَزِعُوا۔ وہ گھبرائے۔
فُزِّعَ۔ وہ ہوش مین آیا یعنی گھبراہٹ
دور کی گئی (تفصیل سلب کیواسطے ہے)
فَسَاد۔ خرابی۔ تباہ کرنا۔
فَسَدَتْ۔ اُسنے تباہ کیا خراب ہوئی۔
فَسَدَتَا۔ دونون خراب ہوئین۔
فِسْق۔ گناہ۔ نافرمانی۔
فَسَقَ۔ اوسنے گناہ کیا۔
فَسَقُوا۔ اُنھون نے گناہ کیا بدکاری کی
فَسَنُيَسِّرُهُ پھر ہم اوسکو جلدی سے
آسان کرینگے۔ ہم توفیق دینگے۔
فُسُوق۔ گناہ کرنا۔
فَشِلْتُمْ تم ڈرے تمنے نامردی کی
فِصَال۔ دودھ چھوڑانا۔
فَصْل۔ جدی بات۔ الگ ہونا۔

فَصلُ الخِطَاب - سچی بات کہ حق و
باطل مین جدائی کرے۔
یَومُ الفَصل - قیامت کا دن۔
فَصَلَ - وہ جدا ہوا - باہر ہوا۔
فَصَلَت - وہ جدا ہوئی۔
فُصِّلَت - وہ جدا جدا کی گئی یعنی خوب
بیان کی گئی۔
فَصَّلنَا - ہم نے خوب بیان کیا۔
فَصِیلَة - گھرانا ایک جدی۔
فِضَّة - چاندی۔
فَضل - بزرگی بخشش افضال جمع
فَضَّلَ اوسنے بزرگی دی۔
فَضَّلتُ - مین نے بزرگی دی۔
فَضَّلنَا - ہم نے بزرگی دی۔
فُضِّلُوا - وہ بزرگی دیے گئے۔
فَطَرَ - اُسنے بنایا - پیدا کیا۔
فِطرَة - پیدایش - دین اسلام۔
فُطُور - درار - سوراخ۔
فَظّ - سخت دل - بدزبان۔
فَعَّال - خوب کرنے والا صفت
اللہ تعالی۔

فَعَلَ - اوسنے کیا۔
فُعِلَ - وہ کیا گیا۔
فَعلَة - کرنا کام۔
فَعَلتَ - تونے کیا۔
فَعَلتُ - مین نے کیا۔
فَعَلتُم - تم نے کیا۔
فَعَلنَ - اُنھون نے کیا۔
فَعَلنَا - ہم نے کیا۔
فَعَلُوا - اُنھون نے کیا۔
فَقر - تنگی - احتیاج۔
فُقَرَاء - درویش - محتاج فقیر واحد
فَقِیر - درویش محتاج فُقَرَاء جمع
فَكّ - چھڑوانا۔
فَكَّرَ - اوسنے سوچا - تامل کیا۔
فَكِهِینَ - ہنستے باتین بناتے لطیفہ گو
فُلَان - شخص معلوم کنایہ ہے آدمی سے
فَلَق - صبح - صبحدم - دوزخ - دوزخ
مین ایک کنوان ہے۔
فُلك - کشتی - کشتیان واسکا واحد
جمع مذکر و مؤنث یکسان ہے۔
فَلَك - آسمان - گھر - اَفلاک جمع

فَوَاحِش - ناشایستگی۔
فُؤَاد - دل۔
فَوَاق - اُٹھنا - مہلت - وہ حالت
جو جان کندنی کے وقت ہوتی
ہے - بہت تھوڑا زمانہ۔
فَوَاكِه - میوے - فاکہ واحد
فَوت - نیست ہونا - بھاگنا - بچنا۔
فَوج - لشکر - اَفواج - جمع۔
فَور - جلدی - دیگ و چشمہ کا جوش
کھانا۔
فَوز - نجات پانی - مراد کو پہونچنا
فَوق - اوپر۔
فُوم - لہسن - پیاز - گیہون -
چنے۔
فَهَّمنَا - ہم نے سکھایا - سمجھایا۔
فِي - مین - بیچ - حرف
جر ہے
فَيّ - پھر آنا - محصول
لوٹ سایہ - زوال آفتاب
اَفیَاء - جمع۔
فِیل - ہاتھی اَفیَال - جمع۔

# ق

قٓ - حرف مقطعات قرآن کا نام ہے
کوہ قاف جو زمین کے چاروں طرف ہے۔
قِ - تو بچا (وقیٰ - یقی کا امر ہے)
قَائِل - کہنے والا - دوپہر کو سونیوالا
قَائِلُوْنَ - جمع کہنے والے۔
قَائِم - کھڑا ہونیوالا۔
قَائِمَةٌ - کھڑی ہونیوالی۔
قَائِمِیْنَ - کھڑے ہونے والے۔
قَابَ - مقدار کمان کے قبضہ سے گوشہ تک کا
درمیانی فاصلہ - اور وہ دو ہوتے ہیں
قَابَ قَوْسَیْنِ - عربی دو کمانوں کا
درمیانی فرق - دو گز۔
قَابِل - قبول کرنے والا۔
قَاتَلَ - وہ آپس میں لڑا - لڑائی کی۔
قَاتِلْ - تو لڑائی کر۔
قَاتِلَا - تم دونوں آپس میں لڑائی کرو
قَاتِلُوْا - تم آپس میں لڑائی کرو۔
قَاتَلُوْا - وہ آپس میں لڑے۔
قَادِرٌ - زبردست قدرت رکھنے والا
قَادِرُوْنَ قَادِرِیْنَ - جمع۔

قَارِعَة - قیامت - حادثہ سختی۔
قَارُوْنَ - حضرت موسیٰ علیہ السلام کا
بچیرا بھائی تھا - بخیلی اور زکوۃ نہ
دینے کے باعث حضرت موسیٰ کی بددعا سے
مع مال زمین میں دھنس گیا۔
قَاسِطُوْنَ - ظلم کرنیوالے - ٹیڑھی چلنیوالے
قَاسَمَ - اُسنے قسم کھائی۔
قَاسِیَة - سیاہ اور سخت دل ہونیوالی
قَاصِد - ارادہ کرنیوالا - ہلکارہ - میانہ چال
قَاصِرَات - نیچی نگاہ والیاں۔
قَاصِرَاتُ الطَّرْفِ - حوریں کہ اپنے خاوند کے
سوا دوسرے کی طرف نہیں دیکھتیں۔
قَاصِف - توڑنیوالا - ہوا - سخت تند آواز تند
قَاضٍ - حکم کرنیوالا۔
قَاضِیَة - کام تمام کرنیوالی آخر ہونیوالی
قَاطِعَة - کاٹنے والی - کام ٹھہرانیوالی
قَاع - برابر زمین۔
قَاعِد - بیٹھنے والا - قَاعِدُوْنَ - جمع
قَاعِدُوْنَ - بیٹھنے والے۔
قَالَ - اُسنے کہا۔

قَالَا - دونوں نے کہا۔
قَالَتْ - اُسنے کہا۔
قَالَتَا - دو عورتوں نے کہا۔
قَالُوْا - اونہوں نے کہا۔
قَالِیْنَ - بیزار ہونیوالے - دشمنی کرنیوالے
قَامَ - وہ کھڑا ہوا۔
قَامُوْا - وہ کھڑے ہوئے۔
قَانِتٌ - فرمان برداری کرنیوالا۔
دعا کرنے والا - نماز میں چپ ہونے والا۔
قَانِتَاتٌ - تابعدار عورتیں دعا کرنیوالیاں
قَانِتُوْنَ - تابعداری کرنے والے۔
قَانِطِیْنَ - ناامید ہونے والے
قَانِع - تھوڑے پر بس کرنیوالا محتاج خوار
قَاهِر - غالب قَاهِرُوْنَ - جمع
قَبَائِل - گروہ - گوتیں - قَبِیْلَة - واحد
قَبْر - گور جس میں مردے گاڑیں۔
قَبَسٌ - جلا ہوا۔
قَبْض - کھینچنا پکڑنا۔
قَبْضَة - ایک مٹھی۔
قَبَضْتُ - میں نے پکڑا۔

قبضنا۔ہم نے پکڑا ہم نے کھینچا
قبل۔ پہلے آگے۔
قبل۔ سامنے۔
قبل۔ طرف۔
قبلۃ۔کعبہ جسکی طرف نماز مین منہ کرین
قبور۔ قبرین۔ قبر۔واحد
قبول۔مان لینا۔ لے لینا۔
قبیل۔گروہ۔ضامن۔
قتال۔ باہم لڑائی کرنی۔
قترۃ۔گرد۔سیاہی قترۃ۔واحد
قترۃ۔گرد وغبار۔تاریکی۔سیاہ
قتل۔ہلاک کرنا۔کسی خبر کو خوب سمجھنا
قتل۔اُسنے مار ڈالا۔
قُتِل۔وہ مارا گیا۔
قتلی۔مردے۔مارے گئے۔
قتیل۔واحد۔
قُتِلت۔وہ ماری گئی۔
قتلتَ۔تونے مار ڈالا۔
قتلتم۔تم نے مار ڈالا۔
قُتِلتم۔تم مارے گئے۔
قتلتموھا۔تم نے مار ڈالا۔

قتلنا۔ہم نے مار ڈالا۔
قُتِلنا۔ہم مارے گئے۔
قتلوا۔اُنھون نے مار ڈالا۔
قُتِلوا۔وہ مارے گئے۔
قُتِّلوا۔وہ ٹکڑے ٹکڑے کیے گئے
قتور۔بخیل۔اہل عیال پر تنگی کرنی
قثاء۔ککڑی۔
قد۔تحقیق کبھی۔قد جب ماضی پر آتا ہے
تحقیق کے معنی دیتا ہے۔اور جب مضارع
پر آتا ہے کبھی کے معنی دیتا ہے
قُدّ۔وہ پھاڑا گیا۔
قدّت۔اوسنے پھاڑا۔
قدح۔آگ سلگانی۔
قِدَد۔مختلف راہین۔جدا جدا۔
مذہب قِدّۃ۔واحد۔
قدر۔اندازہ۔جانچنا۔
قدر۔اندازہ۔تقدیر۔حکم۔طاقت
قدّرہ۔اُسنے اندازہ کیا۔اوسنے تنگ کیا
قُدِر۔وہ تنگ کیا گیا۔
قدّر۔اُسنے مقرر کیا۔
قدّرہ۔تو اندازہ کر۔

قدرنا۔ہم توانا ہوئے۔
قدّرنا۔ہم نے اندازہ کیا۔
قدّروا۔اُنھون نے اندازہ کیا جانچا
قدّروھا۔اُنھون نے اندازہ کیا اسکا
قدس۔پاک۔ روح القدس
نام جبرئیل علیہ السلام
قدم۔پانون۔تلوا۔اچھے برے عمل
قدم صدق۔نشانہ نیک سابقہ خبر۔
قدّم۔اُسنے آگے بھیجا۔
قدّمت۔اُسنے آگے بھیجا۔
قدّمتُ۔مین نے آگے بھیجا۔
قدّمتم۔تم نے آگے رکھا۔
قدّمتموا۔تم نے آگے رکھا۔
قدّمنا۔ہم نے آگے بھیجا۔
قدّموا۔اُنھون نے آگے بھیجا
قدّموا۔تم آگے بھیجو۔
قدور۔دیگین قدر۔واحد
قدّوس۔بہت پاک۔نام اللہ تعالی
قدیر۔بردست۔نام اللہ تعالی
قدیم۔پُرانا۔مدت کا۔
قذفت۔اُسنے پھینکا۔

قذفنا۔ ہم نے پھینکا۔
قُریٰ۔ شہر گاؤں بستیاں قریۃ واحد
اُمّ القُریٰ۔ نام مکہ معظمہ۔
قَرَءَ۔ اوسنے پڑھا۔
قُرِئَ۔ وہ پڑھا گیا۔
قَرَأْتَ۔ تونے پڑھا۔
قَرار۔ آرام۔ آرام کی جگہ۔
قَراطِیس کاغذ۔ ورق قرطاس واحد
قُرْآن۔ پڑھنا جمع کرنا کلام الٰہی
جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا
قَرَءْنَا۔ ہمنے پڑھا۔
قَرَّبَ۔ اسنے نزدیک کیا۔
قَرَّبَا۔ دونوں نے نزدیک کیا۔
قُرْبیٰ۔ نزدیکی۔ رشتہ دار۔
ذوِی القُربیٰ۔ ناتے والے۔ اپنایت
قُرُبات۔ نزدیکیاں۔ قُربۃ واحد
قُربۃ۔ نزدیکی خوشی۔
قُربان۔ قربانی نیاز۔ درجہ پانا وجز جسکا قصد
کیا ہو جیسے تصدق کرکے اللہ کی نزدیکی ڈھونڈتے
قَرَّبْنَا۔ ہم نے نزدیک کیا۔
قُرَّۃ۔ آنکھ کی ٹھنڈک۔ آنکھ کی روشنی

قَرْح۔ زخم پھوڑا قُرُوح جمع۔
رَقَم۔ دہ۔ بند رستہ۔ درد۔ واحد
قَرَضَ۔ ادھار دینا۔ کاٹنا۔ بدلا۔
نیکی بدی جو آگے بھیجی جائے۔
قِرطاس۔ کاغذ۔ قراطیس جمع
قَرْن تم آرام پکڑو۔ وقار سے رہو
قَرْن۔ سینگ۔ گیسو۔ سنگت
ایک زمانہ کے لوگ تین یا اسی برس کا زمانہ
قُرَنَاء۔ ہمراز۔ ہم نشین۔ قرین واحد
قَرنَین۔ دو سینگ دو سرے۔
ذُوالقَرنَین۔ سکندر رومی بن فیلقوس
جو حضرت خضر کا مصاحب تھا سو سکندر
نہیں جو یونانی اور جسکا وزیر ارسطو تھا
قُروء۔ حیض۔ طہر لغت اضداد ہے
قُرُون سینگ زمانے قرن واحد۔
قَرِّی۔ تو آنکھ روشن کر ٹھنڈی کر
قَرِیب۔ نزدیک۔
قَرْیَۃ۔ گاؤں۔ شہر۔ قُری جمع۔
قَریَتَین۔ دو گاؤں مکہ وطائف۔
قُرَیش۔ عرب کا ایک قبیلہ اولاد
نضر بن کنانہ سے جو آنحضرت ؐ سے

پہلے بارھوین پشت مین تھا۔
قَرِین ساتھی ہم نشین۔ قُرَنَاء جمع۔
قَسَت۔ وہ سخت ہوئی سیاہ ہوئی
قِسط۔ انصاف۔ عدل۔
قِسطاس۔ ترازو۔
قَسَم۔ سوگند۔
قِسمَۃ۔ حصہ بانٹنا۔
قَسَمنَا۔ ہم نے بانٹا۔
قَسوَۃ۔ سختی۔
قَسوَرَۃ۔ شیر غرانا۔
قِسّیسِین۔ نصاری کے عالم و سردار
قَصَّ۔ اوسنے بیان کیا۔
قِصاص۔ بدلے مین مارنا۔ برابر
دیا ہوا پھر لینا۔
قَصَد۔ بیان کرنا۔
قَصر۔ محل۔ کوٹھا قُصُور۔ جمع۔
قَصَص۔ قدم بقدم چلنا۔ حال بیان کرنا
قِصَص۔ داستان کہانی قِصّۃ۔ واحد
قَصَصنَا۔ ہم نے بیان کیا۔
قَصَمنَا۔ ہم نے توڑا۔
قُصوٰی۔ انتہا۔ نہایت دور۔

قُصُور۔ محل ۔ قَصر۔ واحد۔

قُصِّی۔ تو پیچھے چل۔

قَصِیّ۔ دور۔ علٰحدہ مکان۔

قَضٰی۔ اُسنے حکم کیا۔ وہ مرا۔ اوسنے خبردار کیا۔

قَضب۔ ترکاری۔ شلغم۔ مولی۔ چقندر۔ وغیرہ۔ ایک گھاس ہے۔

قَضَوا۔ اُنھون نے حکم کیا۔

قُضِیَ۔ وہ فیصل کیا گیا۔

قَضَیتَ۔ تونے چکایا۔ فیصل کیا۔

قَضِیتُ۔ مین نے تمام کیا۔ پورا کیا

قُضِیَت۔ وہ تمام ہوئی۔ آخر کو پہونچائی گئی۔

قَضَیتُم۔ تم نے حکم کیا۔ ادا کیا۔

قَضَینَا۔ ہم نے چکایا۔ حکم کیا۔

قِطّ۔ حصہ۔

قِطرُ۔ تانبا پگھلا ہوا گندھک۔

قطران۔ سیاہ دوا جو خارشتی اونٹون کو ملتے ہین درخت ابہل کا شیرہ یا درخت انکول کا روغن

قِطعُ۔ ٹکڑا۔ پچھلی رات کا اندھیرا۔

قِطَعٌ۔ ٹکڑے۔ قِطعَۃ۔ واحد

قُطِعَ۔ وہ کاٹا گیا۔

قَطَّعَ۔ اُسنے ٹکڑے ٹکڑے کیا۔

قُطِّعَت۔ وہ پھاڑی گئی کاٹی گئی۔

قَطَّعتُم۔ تم نے کاٹا۔

قَطَّعنَ۔ اون عورتون نے کاٹا

قَطَعنَا۔ ہم نے کاٹ ڈالا۔

قَطَّعنَا۔ ہمنے خوب کاٹا۔ پراگندہ کیا

قِطمِیر۔ تاگا باریک کہ کھجور کی گٹھلی کے اندر ہوتا ہے یا اُس کا چھلکا اور جھلی

قُطُوف۔ میوے خوشے انگور کے گچھے۔ قِطف۔ واحد۔

قَعَدَ۔ وہ بیٹھا۔

قَعَدُوا۔ وہ بیٹھے۔

قَعُوا۔ وہ گر پڑے۔

قُعُود۔ بیٹھنا بیٹھنے والے۔

قَعِید۔ ہمنشین بیٹھنے والا۔

قِفُوا۔ تم ٹھہراؤ۔

قَفَّینَا۔ ہم نے پیچھے بھیجا۔ پے در پے بھیجا۔

قُل۔ تو کہہ اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔

قَلَّ۔ وہ کم ہوا۔

قَلٰی۔ اُوسنے دشمن رکھا۔ بیزار ہوا

قَلَائِد۔ لٹکن والیان گلوبند۔

قِلَادَۃ۔ واحد۔

قَلب۔ دل۔ عقل قُلُوب۔ جمع۔

قَلَّبُوا۔ وہ پلٹے وہ پھرے۔

قَلبَین۔ دو دل۔

قُلتَ۔ تونے کہا۔

قُلتُ۔ مین نے کہا۔

قُلتُم۔ تم نے کہا۔

قَلَم۔ خامہ۔ اَقلَام جمع (وہ قلم جس سے لوح محفوظ پر لکھا نور کا ہے اس کا طول آسمان و زمین کے فاصلہ کے برابر ہے حدیث مین ہے کہ اللہ تعالی نے جب قلم کو پیدا کیا اُسکی طرف دیکھا درمیان سے چر گیا قیامت تک جو کچھ ہونیوالا ہے سب لوح محفوظ پر لکھ دیا ہے)

قُلنَ۔ اون سب عورتون نے کہا۔

قُلنَا۔ ہم نے کہا۔

قُلُوب۔ دل۔ قَلب واحد۔

قَلِیل۔ کم تھوڑا۔ قَلِیلُون۔ جمع۔

قَلِیلاً مَّا۔ تھوڑا (مَا زائد ہی)

قَلِیلَةٌ۔ تھوڑی۔

قُمْ۔ تو کھڑا ہو سا اوٹھ۔

قُمْتُمْ۔ تم کھڑے ہوئے۔

قَمَرَ۔ چاند۔ اَقْمَارٌ جمع۔

قَمْطَرِیرٌ۔ سختی۔ سخت۔

قُمَّل۔ ٹڈیان چچڑی یعنی کلنی قُمَّۃٌ واحد

قَمِیص۔ کُرتا۔ پیراہن۔

قُمُصَان۔ اَقْمِصَة قُمُص۔ جمع۔

قَنَاطِیرُ۔ تودے گاے کے چمڑے سونے سے بھرے قِنطَار واحد

قنطار۔ تودہ۔ گاے کا چمڑہ ہزار دینار بھرا۔ ایک سو بیس رطل سونا چاندی۔

قَنَطُوا۔ وہ ناامید ہو (آس توڑ چکے)

قِنْوَان۔ گچھے تازے خوشے۔ دو تازے خوشے۔ قِنْوٌ واحد

قَنُوط۔ ناامید۔

قُوا۔ تم بچاؤ۔ نگاہ رکھو۔

قُوَی۔ زور قوتین۔ قُوَّة واحد۔

قَوَارِیرُ۔ شیشہ بوتل۔ قارورة واحد

قَوَاعِدُ۔ گھر مین بیٹھنے والیان بڈھیان عمارت کے پائے قاعدۃ واحد

قَوَامَ۔ سچائی۔ گذران۔ سیدھا۔

قَوَّامِیْنَ۔ زبردست۔ سیدھے کھڑے ہونے والے۔

قُوَّة۔ زور۔ طاقت قُوَی۔ جمع۔

قُوتِلْتُمْ۔ تم مارے گئے۔

قُوتِلُوا۔ وہ مارے گئے۔ لڑائی کیے گئے

قَوْس۔ کمان۔ اقواس۔ جمع۔

قَوْسَیْن۔ دو کمان۔

قَابَ قَوْسَیْنَ۔ مقدار دو کمان عربی دو گز

قَوْل۔ بات۔ کہنا اقوال۔ جمع۔

قُوْلَا۔ تم دونون کہو۔

قُوْلُوا۔ تم کہو۔

قُولِی۔ تو کہہ۔ (مؤنث)

قَوْم۔ گروہ۔ اقوام۔ جمع

قُومُوا۔ تم کھڑے ہو۔

قَوِیّ۔ زبردست نام اللہ تعالی۔

قَهَّار۔ دباؤ والا۔ زبردست۔ صفت اللہ تعالی۔

قِیَام۔ اوٹھنا۔ کھڑا ہونا۔

قِیٰمَة۔ قیامت پچھلا دن آخرت کا اُٹھنا

قَیَّضْنَا۔ ہم نے مقرر کیا۔ لگا دیا۔ ہم نے ٹھہرایا۔

قِیعَة۔ میدان جہان گھانس ہو گے۔

قِیل۔ کہنا۔ بات۔ کہا گیا۔

وَقِیلِهٖ۔ اُسکے کہنے کی قسم۔

قَیِّم۔ قائم کرنے والا۔ نگاہ رکھنے والا درست

قِیَم۔ سیدھا۔ صحیح۔

قَیِّمَة۔ سچ مضبوط۔

قَیُّوم۔ تھامنے والا۔ نام اللہ تعالی

## ک

کَ۔ مثل۔ مانند۔ (حرف جر)

کَ۔ تجھکو تیرا (ضمیر مرفوع و مجرور مذکر)

کِ۔ تجھکو تیری۔ (ضمیر مرفوع و مجرور مؤنث)۔

کَاتِب۔ لکھنے والا منشی۔

کَاتِبُوا۔ تم لکھو۔ مال لیکر آزاد کرو۔

کَاتِبُونَ۔ لکھنے والے۔

کَاتِبِیْنَ۔ لکھنے والے۔

کَادَ ۔ وہ قریب ہے۔
کَادَت ۔ وہ قریب تھی۔
کَادِحٌ ۔ کوشش کرنے والا۔
کام کرنے والا پہونچنے والا۔
کَادُوا ۔ وہ نزدیک تھے ہونے
لگتے تھے۔
کَاذِب ۔ جھوٹا۔
کَاذِبَۃ ۔ جھوٹی۔
کَاذِبُونَ ۔ جھوٹے۔
کَارِھُونَ ۔ بیزار ہونے والے۔
رنج اٹھانے والے ۔ کَارِہٌ واحد
کَاس ۔ پیالہ شراب سے پُر۔
کَاشِفٌ ۔ کھولنے والا ۔ ظاہر
کرنے والا۔
کَاشِفَۃ ۔ کھولنے والی۔
کَاشِفُوا ۔ کھولنے والے۔
کَاظِمِینَ ۔ غصہ دبانے والے۔
غصہ پی جانے والے کَاظِمٌ واحد
کَافٍ ۔ بس ہونے والا۔
کَافَّۃ ۔ سب ۔ منع کرنے والی۔
کَافِرٌ ۔ ناشکر ۔ منکر ۔ بے ایمان

کُفَّار ۔ جمع
کَافِرَۃ ۔ منکر ہونیوالی کوافر ۔ جمع
کَافِرُونَ ۔ منکر بے ایمان۔
کَافُور ۔ دوا ۔ سفید خوشبودار جو مفرح
اور مقوی دل ہے ۔ جنت کا ایک چشمہ ہے
کَالِحُونَ ۔ کالے منھ بدشکل ہونیوالے۔
کَالُوا ۔ انھوں نے ناپ دیا ماپا
کَامِلَۃ ۔ پوری۔
کَامِلَین ۔ دو پورے۔
کَاَنَّ ۔ گویا کہ (حرف مشبہ بفعل ہے)
کَاَنَّمَا ۔ گویا کہ ۔ (مَا زائد ہے۔
(کَانَ ۔ کا عمل خلاف افعال ۔
ناقصہ ہے)
کَانَ ۔ وہ تھا ۔ وہ ہے۔
کَانَا ۔ وہ دونوں تھے۔
کَانَت ۔ وہ تھی۔
کَانَتَا ۔ وہ دونوں تھیں۔
کَانُوا ۔ وہ تھے۔
کَانَ سے کَانُوا تک افعال ناقصہ ہیں)
کَاھِن ۔ فال کہنے والا ۔ پریوں والا
جادوگر ۔ کَھَنَۃ ۔ جمع۔

کَایِّن ۔ بہت کتنی۔
کَبَائِر ۔ بڑے گناہ ۔ کبیرۃ واحد
کُبَّار ۔ بہت بڑا۔
کُبِتَ ۔ وہ اوندھا کیا گیا رد کیا گیا
کُبِتَت ۔ وہ اوندھی کی گئی۔
کُبِتُوا ۔ وہ اوندھے کیے گئے
رد ہوئے۔
کَبَد ۔ محنت سختی ۔ رنج۔
کِبر ۔ بڑائی۔
کِبَر ۔ بڑھاپا۔
کُبَر ۔ بڑی چیز بڑے کارخانے
کُبریٰ ۔ واحد۔
کَبُرَ ۔ وہ بزرگ ہوا ۔ بڑا بہت
کَبِّر ۔ تو بزرگی کر تعظیم ہے یاد کر بڑائی کل
کُبرٰی ۔ بڑی چیز ۔ بہت بڑی۔
کُبَرَاء ۔ بزرگ بڑے کَبِیر ۔ واحد
کَبُرَت ۔ وہ بزرگ ہوئی۔
کِبرِیَاء ۔ بزرگی بڑائی ۔ بزرگ ہونا
کُبکِبُوا ۔ وہ اوندھے کیے گئے۔
کَبِیر ۔ بزرگ نام اللہ تعالی۔
کَبِیرَۃ ۔ بڑی ۔ بڑا گناہ۔

كِتَاب - لکھنا - لکھا ہوا کُتُب جمع
اُمُّ الْكِتَاب - سورۂ فاتحہ لوح محفوظ
كِتَابِيَه - میرا لکھا یعنی اعمالنامہ
كُتُبٌ - کتابین - كِتَاب - واحد -
كَتَبَ - اوسنے لکھا - فرض کیا -
كُتِبَ - وہ لکھا گیا فرض کیا گیا -
كَتَبَتْ - اوسنے لکھا فرض کیا -
كَتَبْتَ - تونے لکھا -
كَتَبْنَا - ہم نے لکھا فرض کیا -
كَتَمَ - اوسنے چھپایا -
كَثُرَ - وہ بہت ہوا -
كَثَّرَ - اوسنے بہت کیا -
كَثْرَةٌ - بہتایت بہت ہونا -
كَثُرَتْ - وہ بہت ہوئی -
كَثِيب رِيت - بالو کا ٹیلا -
كَثِير - بہت -
كَثِيرَة - بہت بہت سی چیزین -
كِدْتَ - تو نزدیک تھا -
كَدْحٌ - پہونچنا رنج اوٹھانا کام کرنا
كِدْنَا - ہمنے داؤ سکھایا -
كَذَّاب - بڑا جھوٹا -

كَذَّبَ - جھٹلانا - مکرنا - انکار کرنا
كَذٰلِكَ - اسی طرح -
كَذٰلِكُمْ - اسی طرح -
كَذِبٌ - جھوٹ کہنا جھوٹ -
كَذَبَ - اوسنے جھوٹ کہا -
كَذَّبَ - اوسنے جھٹلایا -
كَذَبَتْ - وہ جھوٹ بولی -
كَذَّبَتْ - اوسنے جھٹلایا -
كَذَّبْتُمْ - تم نے جھٹلایا -
كَذَّبْنَا - ہم نے جھٹلایا -
كَذَبُوْا - اُنھون نے جھوٹ کہا -
كُذِبُوْا - وہ جھٹلائے گئے -
كَذَّبُوْا - اونھون نے جھٹلایا -
كُذِبُوْا - وہ جھٹلائے گئے -
كِرَام - بزرگ - سردار كَرِيم واحد
كِرَامًا كَاتِبِيْن - دو فرشتے ہین جو ہر شخص
کی نیکی بدی روزانہ لکھتے ہین
كَرْب - غم - گھبراہٹ كُرُوب - جمع
كَرَّة - ایک بار پھر کر آنا -
كَرَّتَيْن - دوبار -
كُرْسِيُّ - چوکی - ساتھوان آسمان

كَرَّمْتَ - تونے بزرگی دی -
كَرَّمْنَا - ہم نے بڑائی دی -
كُرْهًا - ناخوشی ناگوار -
كَرْهًا - زبردستی رنج سختی -
كَرِهَ - اوسنے برا بر جانا - ناخوش رہا
كَرَّهَ - برا لگا - مکروہ کیا - برا جانا
كَرِهْتُمُوْا - تم نے بدجانا -
كَرِهُوْا - وہ برا سمجھے -
كَرِيْمٌ - بزرگ - بخشنے والا نام اللہ تعالیٰ
كَسَاد - بگڑنا - ناروا جی -
كُسَالٰى - جی ہارے سُست کَسْلَان واحد
كَسَبَ - اوسنے کمایا -
كَسَبَا - دونون نے کمایا
كَسَبَتْ - اوسنے کمایا -
كَسَبْتُمْ - تم نے کمایا -
كَسَبُوْا - اُنھون نے کمایا -
كِسَفًا - ٹکڑا - كِسَف جمع -
كِسَف - ٹکڑے - كِسْفَة - واحد
كِسْوَة - کپڑا - پوشاک - لباس -
كَسَوْنَا - ہم نے پہنایا -
كُشِطَتْ - وہ چھلکا اوتاری گئی -



کھال کھینچی گئی پردہ اوٹھایا گیا۔
کَشفٌ۔ کھولنا۔
کَشَفَ۔ اُسنے کھولا۔
کَشَفَتْ۔ اوسنے کھولا۔
کَشَفْتَ۔ تونے کھولا۔
کَشَفْنَا۔ ہم نے کھولا۔
کَظِیم۔ تنگدل یعنی گھٹ رہا غصہ پی جانے والا۔
کَعْبَة۔ بیت اللہ۔ چار گوشہ گھر۔
کَعْبَینَ۔ دو ٹخنے دو گھٹنے۔
کَفَّ۔ اُسنے باز رکھا۔ روک رکھا
کَفّ۔ پنجہ ہتھیلی۔ کُفُوف جمع
کَفَّا۔ دو ہتھیلیان۔
کَفیٰ۔ وہ بس ہے کافی ہے۔ کفایت۔
کِفَات۔ جمع کرنے والی سمیٹنے والی جگہ۔
کُفَّار۔ ناشکر۔ ناسپاس۔
کُفَّار۔ منکر کھیتی کرنے والے۔
کَافِر۔ واحد
کَفَّارَة۔ پاک کرنے والا۔ اوتارا ہوا گناہوں کا ڈھانپنے والا۔

کُفْر۔ انکار۔ ایمان نہ لانا۔
کَفَرَ۔ وہ منکر ہوا۔ اوسنے نہ مانا۔
کُفِرَ۔ وہ منکر کیا گیا۔
کَفِّرْ۔ تو دور کر۔ اوتار ڈھانپ۔
کُفْرَان۔ ناشکری ایمان نہ لانا۔
کَفَرَة۔ منکر۔ کافر واحد۔
کَفَرَتْ۔ وہ منکر ہوئی۔
کَفَرْتَ۔ تو منکر ہوا۔
کَفَرْتُمْ۔ تم منکر ہوئے۔
کَفَرْنَا۔ ہم نے دور کیا۔
کَفَرُوا۔ وہ منکر ہوئے۔
کَفَفْتُ۔ مین نے روکا۔
کِفْل۔ حصہ۔ اَکْفَال۔ جمع۔
ذُو الْکِفْل۔ ایک پیغمبر کا نام ہے۔
کَفَلَ۔ اوسنے سونپا۔ وہ ضامن ہوا
کِفْلَینِ۔ دو حصے۔
کُفُوًا۔ جوڑ کا شریک۔ برابر مثل
کُفُّوا۔ وہ روکے گئے۔
کُفُور۔ ناشکری۔
کَفُور۔ ناشکر۔ ناشکری کرنے والا
کَفَّیْہ۔ دو ہتھیلیان۔

کَفِیل۔ ضامن۔ کُفَلَاء جمع۔
کَفَیْنَا۔ ہم بس ہین۔ کافی ہین
کَلّ۔ بوجھ۔ گرانی۔
کُلّ۔ سب۔ ہر چیز۔
کِلَا۔ دو مرد۔
کَلَّا۔ ایسا نہین ہے کوئی نہین۔
کُلَا۔ تم دونون کھاؤ۔
کَلَالَة۔ وہ ہے جو مرے اور باپ ماں اور فرزند وارث نہ چھوڑے
کَلَام۔ بات کرنی۔ پوری بات
کَلْب۔ کتا۔ کِلَاب۔ جمع۔
کِلْتَا۔ دو عورتین۔
کِلْتُمْ۔ تم نے ناپا تولا۔ وزن کیا
کَلِمُ۔ باتین۔ کَلِمَة واحد۔
کَلَّمَ۔ اوسنے بات کی۔
کُلِّمَ۔ وہ بات کیا گیا۔
کُلَّمَا۔ جب۔
کَلِمَات۔ باتین کَلِمَة۔ واحد
کَلِمَة۔ بات۔ کَلِمٌ۔ جمع۔
کُلُوا۔ تم کھاؤ۔
کَلِّی۔ تکھا۔

كَمْ کتنے بہت وکم کی دو قسمین ہین استفہامیہ۔ اور خبریہ۔)

كُمْ۔ تم کو۔

كُمَا۔ تم دونون کو۔

كُمُوْ۔ تم سب کو۔

كُنْ۔ تو ہو۔

كِنٌّ۔ پردہ پناہ کی جگہ۔ اکنان۔ جمع

كُنَّ۔ تھین ہین۔ وہ سب عورتین

كُنَّ۔ تم سب عورتون کی ضمیر

كُنَّا۔ ہم ہین۔

كُنْتِ۔ تو تھی۔

كُنْتَ۔ تو ہے۔

كُنْتُ۔ مین ہون۔

كُنْتُمْ۔ تم ہو۔

كُنْتُنَّ۔ تم تھین۔

كَنْزٌ۔ خزانہ۔ کُنُوْز۔ جمع

كَنَزْتُمْ۔ تم نے گاڑا۔

كُنَّس۔ وہ بک جانے والے ساتون سیارے یعنی سورج۔ چاند۔ زحل مشتری مریخ زہرہ عطارد جو پچھم سے پورب کے سیدھے جاتے ہین پھر کبھی پھرتے ہین

كَنُوْد۔ ناشکرا

كُنُوْز۔ خزانے کَنْز۔ واحد۔

كَوَاعِبُ۔ عورتین نوجوان کنواری جنکی چھاتیان انار کیطرح اونچی ہون

كَعَابٌ۔ کاعِبٌ۔ واحد۔

كَوَافِرِ۔ بے ایمان عورتین۔

كَافِرَة۔ واحد۔

كَوَاكِبُ۔ تارے۔ كَوْكَبٌ۔ واحد

كَوْثَرَ۔ بہت نیکی کرنے والا۔ + جنت کی نہر جس کا پانی دودھ سے سفید شہد سے میٹھا ایک حوض مین بھرا ہی۔ اوس حوض مین سونے چاندی کے آبخورے آسمان کے تارون اتنے تیرتے ہین آنحضرت صلعم اور آپ کے اصحاب بروز قیامت کھڑا ہوکر اوس حوض سے پانی امت کو پلاوینگے۔ جو کوئی ایک بار پیگا کبھی پیاسا نہوگا۔ اللہ تعالے ہم سب مسلمانون کو نصیب کرے آمین۔

كُوِّرَتْ۔ وہ تہ کی گئی۔ لپیٹی گئی۔

كَوْكَبٌ۔ ستارا بڑا چمکدار۔

كَوْنٌ۔ ہونا موجود ہونا۔

كُوْنُوْا۔ تم ہو۔

كُوْنِيْ۔ تو ہو (ایک عورت)۔

كَهْف۔ غار یعنی کھوہ پناہ کی جگہ۔ اَصْحَابِ کَهْف (لغات الف مین دیکھو)

كَهْل۔ پوری عمر۔ میانہ سال ادھیڑ مرد بتیس ۳۲ برس سے پچاس ۵۰ برس تک کھل کہلاتا ہی۔ کُهُوْل جمع۔

كٓهٰيٰعٓصٓ۔ حروف مقطعات ہین انکے معنی اللہ تعالی ہی کو معلوم ہین

كَيْفَ۔ کیونکر ہوا کیسا ہوا۔

كَيْ۔ تاکہ (حرف ناصب مضارع ہی)۔

كَيْدٌ۔ مکر۔ برا چیتنا۔

كِيْدُوْا۔ تم فریب کرو۔

كَيْل۔ ناپ۔ پیمانہ۔

## ل

لِ۔ واسطے قسم ہو (حرف جر ہی)

لَ۔ البتہ۔ بیشک (حرف تاکید ہی)

لَا۔ نہ۔ نہین۔

لَا اُقْسِمُ۔ قسم کھاتا ہون (لا تاکیدی ہے)
لَائِمٍ۔ ملامت کرنے والا۔
لَائِیْ۔ دو عورتین لَاتِیْ۔ واحد۔
لَابِثِیْنَ۔ رہنے والے۔
لَاتَ۔ نہین تھا اسمین ت زیادہ
ہی اخفش کے نزدیک یہ ماضی کا
صیغہ ہی اسمین ضمیر فاعل مستتر ہی۔
لَات۔ نام بت۔ جسکو بنو ثقیف
طائف مین پوجتے تھے۔
لَازِبٍ۔ لازم چپکنے والا۔
لَاعِبِیْنَ۔ کھیلنے والے لَاعِبٌ واحد
لَاعِنُوْنَ۔ لعنت کرنیوالے لَاعِنٌ واحد
لَاغِیَةً۔ بیہودہ بات بیہودہ بکنا۔
لَاقِیْ۔ ملاقات کرنیوالا۔ ملنے والا
لٰکِنْ۔ لیکن۔ مگر۔ پر۔
لٰکِنَّ۔ مگر لیکن پر۔
لٰکِنَّا هُوَ اللّٰهُ رَبِّیْ۔ پر مین تو کہون
وہی اللہ ہی میرا رب۔
لٰکِنَّا کی اصل لٰکِنْ اَنَا تھی۔ الف دور
کرکے ن کو نون مین ادغام کر دیا۔
لَامَسْتُمُ۔ تمنے جماع کیا تمنے چھوا

لُؤْلُؤٌ۔ موتی۔ لَآلِیْ جمع۔
لَاهِیَةً۔ غافل۔ کھیلنے والی۔
مشغول ہونے والی۔
لِبَاسٌ۔ پوشاک اوڑھنے پہننے کی چیز
لُبُوْسٌ۔ جمع۔
لِبَاسُ التَّقْوٰی۔ ایمان شرم موٹا کپڑا
لَبِثَ۔ وہ رہا۔ اوسنے دیر کی۔
لَبِثْتَ۔ تو رہا تونے دیر کی۔
لَبِثْتُ۔ مین رہا مین نے دیر کی
لَبِثْتُمْ۔ تم رہے تم نے دیر کی۔
لَبِثْنَا۔ ہم رہے ہم نے دیر کی
لَبِثُوْا۔ وہ رہے اونھون نے دیر کی
لِبَدًا۔ انبوہ۔ ندہ۔ لپٹے ہوئے
لُبَدًا۔ بہت مال۔ ڈھیر۔
لَبْسٌ۔ شبہ دھوکھا۔ کام کا چھپانا
لَبَسْنَا۔ ہم نے چھپایا شبہ کیا۔
لَبَنٌ۔ دودھ۔
لَبُوْسٌ۔ پوشش۔ زرہ۔
لُجَّةٌ۔ پانی۔ دریا کا دھارا۔
لَجُّوْا۔ وہ اڑ رہے لڑے نافرمانی کی
لُجِّیٍّ۔ گہرا دریا پانی بھرا۔

لَحْمٌ۔ گوشت لحوم۔ جمع۔
لَحْنٌ۔ لہجہ۔ آواز پلٹنا۔ بات کا ڈھب
اعراب مین خطا کرنی لُحُوْن اَلْحَان جمع۔
لُحُوْمٌ۔ گوشت۔ لَحْمٌ۔ واحد۔
لِحْیَةٌ۔ داڑھی۔ لُحًی۔ جمع۔
لُدًّا۔ جھگڑالو۔
لَدٰی۔ نزدیک۔
لَدُنْ۔ پاس۔
لَدَیَّ۔ میرے پاس۔
لَدَیْنَا۔ ہمارے نزدیک۔
لَذَّةٌ۔ مزہ۔ لَذَّاتٌ جمع
لِزَامٌ۔ جہاد۔ ثابت۔
لِسَانٌ۔ زبان۔ بات اَلْسِنَةٌ جمع
لِسَانَ صِدْقٍ۔ سچی تعریف۔
لَسْتَ۔ تو نہین ہی۔
لَسْتُ۔ مین نہین ہون۔
لَسْتُمْ۔ تم نہین ہو۔
لَسْتُنَّ۔ تم نہین ہو (عورت)
لُطْفٌ۔ مہربانی کرنی۔ بجانا۔
لَطِیْفٌ۔ مہربان۔ رازدان۔ نہایت
نازک بھید جاننا باریک بین اللہ کی تعریف ہی

لَظٰی۔ دہکتی ہوئی آگ۔ طبقۂ دوزخ جو ترساؤن کا مقام ہی۔
لَعِب۔ کھیل۔ بازی۔ بازی گر۔
لَعَلَّ۔ شاید مقرر۔
لَعَنَ۔ اوسنے پھٹکارا لعنت کی
لُعِنَ۔ وہ لعنت کیا گیا۔
لَعَنَّا۔ ہم نے نفرین کی۔
لَعنَۃ۔ نفرین یعنی پھٹکار۔
لَعَنَتَ۔ اوسنے پھٹکار کی۔
لُعِنُوْا۔ وہ لعنت کیے گئے۔
لَعِین۔ لعنت کرنے والا لعنت کیا گیا۔
لَغو۔ بیہودہ بات بکنا۔
لُغُوب۔ ماندگی تھکن۔ بیمار ہونا
لَفِیف۔ سمٹا۔ لپٹا ہوا۔
لِقَا۔ ملنا۔ دیدار کرنا۔
لَقّٰی۔ وہ آگے لایا۔ اوسنے بخشا۔
لُقمَانَ۔ حکیم باعور کے بیٹے حضرت ایوبؑ کے بھانجے حضرت داؤدؑ کے شاگرد بقول بعض نبی تھے مگر اونکی حکمت اور ولایت پر سب کو

اتفاق ہی۔
لَقُوْا۔ وہ ملے۔ اُنھوں نے ملاقات کی
لَقِیَا۔ دونون نے ملاقات کی۔
لَقِیتُمْ۔ تم ملے۔ تم بھڑے۔
لَقِینَا۔ ہم نے ملاقات کی۔
لِکَیلَا۔ تاکہ۔
لِمَ۔ کیون۔ کسواسطے۔ (یہ لِ جارہ مَا۔ استفہامیہ سے مرکب ہے) الف آخر سے گرگیا۔
لَمْ۔ نہین (جازم مضارع)
لَمًّا۔ سب سارا۔ جمع کرنا۔ اپنا اور اپنے دوستون کا حصہ کھانا۔
لَمًّا۔ بہت سمیٹ کرکے جمع کرکے۔ (اسکا مصدر۔ مَلَمَّۃ۔ جمع کرنا۔
لَمَّا۔ نہین۔ جب مگر۔ (جازم مضارع)
لَمْ تَرَ۔ تونے نہین دیکھا۔
لُمْتُنَّ۔ تم ملامت کرتی تھین۔
لَمْح۔ لپک۔ دیکھنا۔ چھپی نگاہ سے دیکھنا۔
لُمَزَۃ۔ عیب چین۔ آنکھ سے اشارہ کرنے والی۔

لَمَسْنَا۔ ہم نے چھوا۔
لَمَسُوْا۔ اُونھون نے چھوا۔
لَمَمَ۔ کچھ آلودگی گناہ کے نزدیک جانا گناہ صغیرہ۔
لَن۔ ہرگز نہین (ناصب مضارع)
لِنتَ۔ تو نرم ہوا۔
لَو۔ اگر۔ کاش۔ کیا اچھا ہوتا۔
لَوَّاحَۃٌ۔ منھ سیاہ کرنے والی۔ جلانے والی۔
لِوَاذ۔ پناہ۔ پناہ پکڑنی۔
لَوَاقِح۔ رس بھرین مینہ برسانیوالین
لَوَّامَۃ۔ ملامت کرنے والی۔
لَوح۔ تختی۔ اَلوَاح۔ جمع۔
لَوحٌ مَحفُوظٌ۔ ایک تختی کا نام ہی جو ایک دانہ موتی سے بنی ہی اُسکے کنارے یاقوت کے ہین۔ اوسکی لمبائی عرش سے زمین تک چوڑائی پورب سے پچھم تک ہی اُس مین ازل سے ابد تک سارے حالات لکھے ہین ایک فرشتہ اوسکو عرش کی داہنی طرف بغل مین لیے ہی مگر اوسکو اوسکے

مافیہا سے خبر نہین ہی۔

لُوطَ۔ نام پیغمبر جو حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھتیجے تھے۔

لَوْلَا۔ اگر نہین۔

لَوْمَا۔ کیون نہین۔

لَوْمَۃ۔ ملامت کرنی۔

لُومُوْا۔ تم ملامت کرو۔

لَوْن۔ رنگ۔ اَلْوَان۔ جمع

لَوَّوْا۔ اونھون نے پھیرا موڑا۔ مٹکایا۔ بٹا۔ لَیٌّ مصدر۔

لَہٗ۔ اوس کا۔ اوسکے واسطے

لَہَب۔ شعلہ۔ آنچ۔

اَبِی لَہَب۔ لغات الف صفحہ ۱۰ دیکھو

لَہْو۔ تماشا کھیل۔

لَیٌّ۔ بل دینا۔ رسی وغیرہ بٹنا گواہی کے وقت زبان پھیرنی کہ صاف نہ معلوم ہو

لَیَال۔ راتین۔ لَیْل۔ واحد۔

لَیَالٍ عَشْرٍ۔ دس راتین عشرہ ذی الحجہ کی بقرہ عید کے اگلے دس دن۔

لَیَالِی۔ راتین۔ لیلۃ۔ واحد۔

لَیْتَ۔ کاشکے۔

لَیْسَ۔ نہین ہی۔

لَیْسَتْ۔ وہ نہین ہی۔

لَیْسُوْا۔ وہ نہین ہین۔

لَیْل۔ رات۔ لَیَال۔ جمع۔

لَیْلَۃ۔ رات۔ لَیَالِی۔ جمع۔

لَیْلَۃُ الْقَدْر۔ شب قدر۔ جو اکثر رمضان کی ستائیسوین شب ہوتی ہی اس رات کی عبادت ہزار مہینے کی عبادت سے بہتر ہی

لَیْلَۃٌ مُّبَارَکَۃ۔ برکت کی رات شب برات یعنی شعبان کی پندرھوین شب یا شب قدر

لَیِّن۔ نرم۔

لَیُنْبَذَنَّ۔ مقرر پھینکا جائیگا۔

لِیْنَۃ۔ کھجور کا درخت جس کا پھل عجوہ۔ کہلاتا ہی۔

## م

مَا۔ نہین۔ کیا۔ وہ چیز۔ جو کچھ۔ جسکو۔

مَاءٌ۔ پانی۔ میاہ۔ جمع۔

مَاءٍ مَّھِین۔ حقیر پانی۔ نطفہ

مِائَۃ۔ سٔو۔

مِائَتَیْن۔ دو سٔو۔

مَائِدَۃ۔ آراستہ خوان کھانیکی چیز

مَآب۔ پھر آنے کی جگہ۔ ٹھکانا۔

مَاتَ۔ وہ مرا۔

مَاتُوْا۔ وہ مرے۔

مَاتِی۔ وہ آنیوالا۔

مَاجُوج۔ اوس شخص کا نام ہی جو یَاجُوج۔ کا ساتھی ہی یہ دونون حضرت نوح علیہ السلام کے بیٹے یافث کی اولاد سے ہین۔

مَادُمْتَ۔ تو جب رہا۔

مَادُمْتُ۔ مین جب رہا۔

مَادُمْتُم۔ تم جب تک رہو۔

مَاذَا۔ کیا چیز۔ کیا ہی۔

مَآرِب۔ حاجتین۔ مَأْرَبَۃ واحد۔

مَارِج۔ شعلہ بے دھوین کی آنچ

مَارِد۔ سرکش۔

مَارُوت۔ نام فرشتہ جو ہاروت فرشتہ کا ساتھی ہی بقول بعض دونون فرشتے

جاہ بابل مین مقید ہین۔ لوگ اونسے جادو
سیکھکر ساحران کافر سے مقابلہ کرتے تھے
مَاعُونَ۔ برتنے کی چیزین۔ منگنی
دینے کی چیزین۔ جیسے پانی۔ آگ۔ نمک
دیگ۔ پیالہ۔ رکابی۔ سوئی۔ تاگا ڈول
رسی۔ کولھاڑی وغیرہ۔ اکثر صحابہ اور
تابعین مَاعُونَ۔ زکوٰۃ کو کہتے ہین
مَاکِثُونَ۔ ہمیشہ رہنیوالے۔ دیر کرنیوالے
انتظار کرنیوالے۔ مَاکِث واحد۔
مَاکِرِینَ۔ فریب دینیوالے مَاکِر واحد
مَأکُول۔ کھایا ہوا۔ کھانیکی چیز
مَال۔ سونا۔ چاندی۔ ملکیت وغیرہ
جس پر جی میلان کرے۔ اَمْوَال جمع۔
مَالاً مَمْدُوداً۔ بہت مال جسکی مدد پے
درپے پہونچے۔
مَالِئُونَ۔ بھرنے والے۔
مَالِك مختار۔ بادشاہ۔ نام اللہ تعالیٰ
نام فرشتہ جو دارو غہ دوزخ ہی تمام عمر
نہ ہنسا۔ دوزخی جب اوسکو پکارینگے
ہزار برس کے بعد جواب دیگا ٹھہرو
مَالِكُونَ۔ مختار۔ مَالِك واحد

مَأمَن۔ جائے پناہ۔
مَأمُون۔ پناہ دیا ہوا۔ نڈر کیا گیا
مَانِعَة۔ باز رکھنے والی بچانیوالی
مَأوىٰ۔ ٹھکانا۔ مکان لائق رہنے کی جگہ
مَاہِدُونَ۔ بچھانے والے۔
مَاہِیَة۔ وہ کیا ہی (ہ زائد ہی)
مُبَارَك۔ برکت والا۔
مُبَارَكَة۔ برکت والی۔
لَیْلَةُ الْمُبَارَكَة۔ شب برات شب قدر
مُبْتَلِی۔ آزمانے والا۔
مُبْتَلِینَ۔ جانچنے والے۔
مَبْثُوث۔ بکھرا ہوا۔ چھیترائی ہوئی
مَبْثُوثَة۔ پراگندہ کی گئی۔
مُبَدِّل۔ بدلنے والا۔
مُبْدِی۔ ظاہر کرنیوالا۔ شروع کرنیوالا
مُبَذِّر۔ اسراف کرنے والا بے اندازہ
خرچ کرنے والا۔ فضول خرچ۔
مُبَذِّرِینَ۔ اسراف کرنیوالے مُبَذِّر واحد
مُبَرَّءُونَ۔ وہ پاک کیے گئے۔
مُبْرِمُونَ۔ ٹھہرانیوالے مضبوط کرنیوالے
مَبْسُوطَتَانِ۔ دو کشادہ۔

مُبَشِّر۔ خوش خبری دینے والا۔
مُبَشِّرَات۔ خوش خبری لانیوالیان
مُبَشِّرِینَ۔ خوشی سنانیوالے۔
مُبْصِر۔ دکھانیوالا۔
مُبْصِرَات۔ دکھانیوالی۔ دیکھنا۔
مُبْصِرُونَ۔ دکھانیوالے۔
مُبْطِلُونَ۔ باطل کرنیوالے۔
مُبْعَدُونَ۔ دور کیے گئے۔ دور کئے ہوئے
مَبْعُوثُونَ۔ اوٹھائے گئے۔ بھیجے
ہوئے یعنی زندہ کیے جاینگے۔
مُبْلِسُونَ۔ نا امید پڑے ہین۔ آس
توڑنے والے شک مین ڈالنے والے
مَبْلَغ۔ پہونچنا پہونچنے کی جگہ۔
مُبَوَّأ۔ جگہ۔ جگہ دیا گیا۔
مُبِین۔ کھلا ظاہر روشن۔
مُبَیِّنَات۔ وہ بیان کی گئین۔
مُبَیِّنَة۔ واحد بیان کی گئی۔
مِتَّ۔ تو مرا۔
مِتُّ۔ مین مرا۔
مَتیٰ۔ کب ہی۔ کب ہوگا۔ دہا دم مضارع
مَتَاب۔ پھرنا پھرنیکی جگہ۔ توبہ کی جگہ

مُتَاعٌ - پونجی - اسباب خانگی -
برخورداری لینی - اَمْتِعَۃ - جمع
مُتَبَّرٌ - وہ ہلاک کیا گیا -
مُتَبَرِّجَات - دکھانیوالیان اپنے کو -
آراستہ کرنیوالیان -
متبعون - وہ اتباع کیے گئے -
مُتَتَابِعَیْنِ - پے درپے - لگاتار -
مُتَجَاوِرَاتٌ - نزدیک نزدیک ہمسائے
مُتَجَانِف - ڈھلنے والا -
مُتَحَرِّفٌ - پیشہ کرنیوالا ہنر کرنیوالا -
مُتَحَیِّزٌ - جگہ لینے والا -
مُتَّخِذٌ - پکڑنیوالا - مُتَّخِذِیْنَ جمع
مُتَّخِذَات - پکڑنے والیان -
مُتَّخِذَۃ - واحد -
مُتَرَاکِبٌ - پکڑنے والے -
مُتَرَاکِبٌ - جڑے ہوے -
مُتْرَبَۃ - محتاجی - خاک مین پڑا -
مُتَرَبِّصٌ - انتظار کرنیوالا -
مُتَرَبِّصُوْنَ - جمع انتظار کرنیوالے
مُتَرَدِّیَۃٌ - گرنیوالی - اوپر سے گرکر
مری ہوئی جسکا کھانا حرام ہو -

مُتْرَفُوْا - وہ نعمت دیے گئے آسودہ کیے گئے
مُتْرَفِیْنَ - نازنین پالے ہوے آسودہ
مُتَشَابِہٌ - یکسان کئی طرح ملتی والی
مُتَشَابِہَاتٌ - جمع -
اٰیَاتٌ مُتَشَابِہَاتٌ جن آیتونکی معنی مبہم
مُتَشَاکِسُوْنَ بخیل بدخوئی کرنے والے
مُتَصَدِّعٌ - پراگندہ ہونیوالا پارہ
پارہ ہونے والا -
مُتَصَدِّقَات - خیرات کرنیوالیان
مُتَصَدِّقَۃ - واحد -
مُتَصَدِّقِیْنَ - خیرات کرنیوالے -
مِتَصدق - واحد -
مُتَطَهِّرَۃٌ - پاک کی گئی -
مُتَطَهِّرِیْنَ - ستھرائی کرنے والے -
مُتَعَالٌ - بلند ہونیوالا -
مَتَّعْتُ - مین نے برخورداری دی
مَتَّعْتَ - تونے فائدہ مند کیا -
مَتَّعْتُمْ - تم نے فائدہ مند کیا -
مُتَعَمِّدًا - ارادہ کرنیوالا -
مَتَّعْنَا - ہم نے فائدہ دیا - کیا -
مَتِّعُوْا - تم فائدہ دو -

مُتَفَرِّقَۃٌ - علیحدہ علیحدہ -
مُتَفَرِّقُوْنَ - جدا جدا کیے گئے -
مُتَقَابِلِیْنَ - سامنے - ایک دوسرے کے مقابلے
مُتَقَلَّبٌ - پھرنے کی جگہ - گشت -
مُتَقَلِّبَاتٌ - دو لینے والے -
مُتَّقُوْنَ - پرہیزگار - مُتَّقِی - واحد
مُتَّقِیْنَ - پرہیزگار اللہ سے ڈرنیوالے
مُتَّکَأً - محفل - تکیہ لگانیکی جگہ -
مُتَّکِئُوْنَ - تکیہ لگانے والے -
مُتَّکِئِیْنَ - تکیہ لگا کر بیٹھنے والے -
مُتَکَبِّرٌ - بڑائی - والا - نام اللہ تعالیٰ
مُتَکَبِّرِیْنَ - غرور کرنے والے -
مُتَکَلِّفِیْنَ - رنج و محنت اٹھانیوالے -
مُتَلَقِّیَانِ - دو لیجانے والے - مراد -
فرشتے کراماً کاتبین جو ہر روز آدمیون
کی نیکی بدی لکھ لیجاتے ہین -
مُتِمٌّ - پورا کرنیوالا -
مِتُّمْ - تم مرے -
مِتْنَا - ہم مرے -
مُتَنَافِسُوْنَ - خواہش کرنے والے
ڈھکنے والے -

مُتَوَسِّمِینَ۔ داغدار۔ اٹکل والے۔
ذات سے دریافت کرنے والے۔
مُتَوَسِّمٌ۔ واحد۔
مُتَوَفِّی۔ وفات دینے والا اپنی طرف
پھرانیوالا۔
مُتَوَکِّلٌ۔ اللہ پر بھروسا کرنیوالا۔
مُتَوَکِّلُونَ۔ مُتَوَکِّلِینَ۔ جمع۔
مَتِین۔ مضبوط۔
مَثَابَۃ۔ منزل۔ جمع ہونیکی جگہ۔
مَثَانِی۔ بار بار لائی گئیں تکرار کی گئیں
سَبعِ مَثَانِی۔ سورہ فاتحہ۔ کہ ہیں
سات آیتیں ہیں۔ اور دو دفعہ اتری
پہلے مکہ میں بعدہ مدینہ میں۔
مَثْبُور۔ کھپایا ہوا۔ ہلاک کیا ہوا۔
مِثْقَال۔ نام وزن جو ساڑھے چار
ماشہ کا ہوتا ہے ہموزن مَثَاقِیل جمع
مُثْقَلَۃ۔ لدی ہوئی۔ بوجھل۔ گرانبار
مُثْقَلُونَ۔ وہ بوجھل کیے گئے۔
مِثْل ۔ مانند۔
مَثَل۔ کہاوت۔ حال۔ قصہ۔
مُثْلٰی۔ بہت بہتر۔ پسندیدہ۔ خاص

مَثُلَات۔ کہاوتیں۔ عذاب۔ مَثُلَۃٌ واحد
مِثْلَیْ۔ دو مانند۔
مَثْنٰی۔ دو دو۔
مَثْوٰی۔ بستی۔ گھر۔ رہنے کی جگہ۔
ثَوَاءٌ وثُوِیٌّ۔ ایک جگہ میں رہنا مصدر
مَثُوبَۃ۔ جزا۔ بدلا۔ بندگی۔
مَجَالِس۔ محفلیں۔ مَجْلِسٌ واحد
مُجَاھِدٌ۔ جہاد کرنیوالا مُجَاھِدُونَ
مُجَاھِدِینَ۔ جمع۔
مُجْتَمِعُونَ۔ جمع ہونیوالے۔
مَجْذُوذ۔ کاٹا ہوا۔
مَجْرٰی۔ بہنے کا مقام۔
مُجْرٰی۔ بہایا ہوا۔
مُجْرِم۔ گنہگار۔ گناہ کرنیوالا۔
مُجْرِمُونَ۔ جمع۔ گناہ کرنے والے۔
مَجْمَع۔ جمع ہونیکی جگہ۔ ملنے کی جگہ۔
مَجْمُوع۔ جمع کیا ہوا۔ ملایا ہوا۔
مَجْمُوعُونَ۔ جمع۔ جمع کیے ہوئے
مَجْنُونٌ۔ دیوانہ۔
مَجُوسٌ۔ آگ پوجنے والے آتش پرست
مُجِیب۔ جواب دینے والا۔ قبول کرنیوالا۔

مُجِیبُونَ۔ جمع۔
مَجِید۔ بزرگ۔ نام اللہ تعالیٰ۔
مَحَارِیب۔ بالاخانے۔ مسجد کے در۔
مِحْرَاب۔ واحد۔
مُحَاسَبَۃ۔ حساب کرنا۔
مِحَال۔ مکر۔ داؤ کرنا۔
مَحَبَّۃٌ۔ دوستی۔
مُحْتَضَرٌ۔ حاضر کیا ہوا ہوتا ہے۔
مُحْتَظِرٌ۔ کانٹوں کی باڑھ کانٹوں کا حاطہ
مَحْجُوبُونَ۔ روکے گئے۔ پردہ کیے گئے
مَحْجُورٌ۔ منع کیا گیا۔
مُحْدَث۔ نیا کیا گیا۔
مَحْذُورٌ۔ ڈرایا گیا۔
مِحْرَاب۔ بالاخانہ۔ لڑائی کی جگہ
مسجد کا در جہاں امام کھڑا ہوتا ہے۔
مُحَرَّرٌ۔ آزاد کیا ہوا۔
مُحَرَّمٌ۔ حرام کیا ہوا۔
مُحَرَّمَۃٌ۔ حرام کی گئی۔
مَحْرُوم۔ بے نصیب۔ ناامید۔ بے روزی
مَحْرُومُون۔ جمع بے نصیب۔
مُحْسِن۔ نیکی کرنیوالا۔ احسان کرنیوالا۔

مُحسِنَات۔ نیکی کرنیوالیان۔
مُحسِنُونَ۔ نیکی کرنے والے نیک
مُحسِنِینَ۔ نیکی کرنیوالے۔
مَحسُور۔ ہار گیا۔ ہارا ہوا۔
مَحشُورَۃٌ۔ جمع کی ہوئی۔
مُحصَنَات۔ بیاہی عورتین پرہیزگار
عورتین۔ نگاہ رکھنے والیان۔
مُحَصَّنَۃ۔ مضبوط کی ہوئی قلعہ بنائی ہوئی
مُحصِنِینَ۔ بیاہے مرد پرہیزگار مُحصِنٌ واحد
مُحضَر۔ حاضر کیا ہوا۔ روبرو کیا ہو
مُحضَرُونَ۔ جمع۔ حاضر کیے ہوئے۔
مَحظُورٌ۔ حرام کیا ہوا۔ گھیرا ہوا
مَحفُوظ۔ حفاظت کیا ہوا۔ نگاہ رکھا ہوا
مُحکَمَات۔ جانچی ہوئین مضبوط۔ وہ
آیتین جو معنی مراد پر صریح دلالت رکھین
اور کچھ تشابہ نہ ہو۔ ضد متشابہات
مُحکَمَۃٌ۔ واحد۔ مضبوط کی ہوئی۔
مَحِلّ۔ قربانی کی جگہ۔ منزل۔
مَحِلَّۃٌ۔ قربانی کی جگہ۔
مُحِلِّی۔ حلال جاننے والے۔
مُحَلِّقِینَ۔ سر کے بال منڈانیوالے۔

مَحِلَّہٗ۔ اوسکی اپنی جگہ۔
مُحَمَّدٌ۔ بہت سراہا ہوا۔ یہ مبارک
نام سید المرسلین خاتم النبیین شفیع
المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ آپ
عبداللہ کے بیٹے۔ وہ عبدالمطلب کے بیٹے
وہ ہاشم کے بیٹے۔ وہ عبدمناف کے
بیٹے ہین۔ آپسے پہلے کوئی اس نام سے
موسوم نہ ہوا تھا۔ یہ نام نہایت مبارک
ہے مسلمانون کو چاہیے کہ تبرکاً اپنی
اولاد کا یہ نام رکھین۔ مگر ادب سے
پکارین۔ آپ نے فرمایا جسکے تین بیٹے
ہون اون مین سے ایک کا نام
بھی محمدؐ نہ رکھا وہ نادان ہے۔
مَحمُودٌ۔ سراہا ہوا۔
مَقَامَ مَحمُودٌ۔ وہ جگہ جو آپکو بروز قیامت
عنایت ہوگی آپ وہان کھڑے
ہو کر امت کی شفاعت فرمائینگے
مَحَونَا۔ ہم نے مٹایا۔
مُحیِیٌ۔ جلانے والا۔
مَحیَا۔ جیتا۔
مَحِیص۔ بھاگنے کی جگہ۔ بچنے کی جگہ۔

مَحِیض۔ حیض حیض کی جگہ یعنی عورتکا بدن
مُحِیط۔ گھیرنیوالا۔ خوب جاننے والا
مُحِیطَۃ۔ گھیرنیوالی۔
مَخَاض۔ دروزہ جننے کا درد۔
مُخبِتِینَ۔ عاجزی کرنے والے
مُختَال۔ تکبر کرنیوالا۔ اترانا۔
مُختَلِف۔ اختلاف کرنے والا۔
مُختَلِفُونَ۔ مُختَلِفِینَ۔ جمع۔
مَختُوم۔ مہر کیا ہوا۔
مَخذُول۔ ذلیل کیا ہوا۔ خوار کیا ہوا
مَخرَج۔ نکلنے کی جگہ تخلصی نکاس۔
مُخرَج۔ نکالا گیا۔
مُخرِجُونَ۔ نکالنے والا۔
مُخرَجِینَ۔ نکالے ہوئے۔
مُخزِی۔ نکالنے والے۔
مُخسِرِینَ۔ رسوا کرنے والا۔
مُخسِرِینَ۔ کم کرنے والے۔
مُخضَرَّۃٌ۔ سبز کیا ہوا۔
مَخضُود۔ پاک کیا ہوا۔ کانٹا دور کیا ہوا
مُخَلَّدُونَ۔ ہمیشہ رکھے ہوے۔ سدا رہنیوالے
جنتیونکی ہاتھ مین کنگن اور کان مین بالا ہمیشہ رہیگا

مُخْلِص - نرالا - دوست - خالص

مُخْلِصُوْنَ - جمع خالص کرنیوالے

مُخْلِصِیْنَ - زمی کرنیوالی - خالص کرنیوالے

مُخْلِفَ - وعدہ خلاف کرنیوالا -

مُخَلَّفُوْنَ - پیچھے رہنے والے -

مُخَلَّقَۃ - صورت بنائی ہوئی -

مَخْمَصَۃ - بھوک -

مَدَّ - کھینچنا - پھیلانا -

مَدَّ - اوسنے کھینچا پھیلایا -

مَدَائِن - بستیاں - شہر - مدینہ واحد

مِدَاد - سیاہی - روشنائی -

مُدْبِر - پیچھے چلنے والا - پیٹھ پھیرنیوالا

مُدَبِّرَات - تدبیر کرنیوالے - فرشتے

مُدْبِرِیْنَ - پیٹھ پھیرنیوالے - تدبیر کرنیوالے

مُدَّۃ - زمانہ - عرصہ -

مُدَّتْ - وہ کھینچ گئی -

مُدَّثِّر - چادر پہننے والا لحاف اوڑھنے والا

مُدْحَضِیْنَ - ڈالے ہوئے پھسلائے ہوئے -

مَدْحُوْر - دور کیا ہوا - کھدیڑا ہوا

مُدْخَل - مکان - داخل ہونیکی جگہ

داخل ہونا -

مُدَّخَلاً - سر گھسانیکی جگہ -

مَدَاد - یاری -

مَدَدْنَا - ہم نے کھینچا -

مِدْرَار - مینھ برسنے والا - بدلی

مُدْرَکُوْنَ - پائے گئے -

مُدَّکِر - نصیحت پکڑنیوالا - سوچنے والا

مُدْهَامَّتَان - دو باغ گہرے سبز

مُدْهِنُوْنَ - دین میں سستی کرنیوالے

مَدْیَن - حضرت شعیب علیہ السلام کی

بستی کا نام ہی -

مَدِیْنَۃ - شہر - مدائن جمع

مدینہ ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

کے شہر کا نام ہی جو مکہ سے اُتر طرف

ڈیڑھ سو کوس پر ہے - آپ مکہ سے

ہجرت فرماکر وہاں تشریف لیگئے

دس برس رہکر وہیں انتقال فرمایا

آپکا روضہ مبارک وہیں ہی -

مَدِیْنُوْنَ - خوار کیے ہوئے - مقہور

مَدِیْنِیْنَ - تابعدار - مقہور -

مَذْءُوْم - مردود - بد کہا ہوا - بدنام

مُذَبْذَبِیْنَ - دو دلے - تردد کے بیچ

مُذَبْذَب - واحد -

مُذْعِنِیْنَ - باور کرنیوالے - مُذْعِن واحد

مُدَّکِر - یاد کرنے والا -

مَذْکُوْر - ذکر کیا ہوا -

مَذْمُوْم - مذمت کیا ہوا - بدحال

مَرَّ - وہ گذرا -

مَرْءٌ - مرد -

مِرَاءٌ - شک کرنا - جھگڑا کرنا -

مَرَّات - کئی بار -

مَرَاضِع - دائیاں بھائیان مَرضِع واحد

مُرَاغَم - بھاگنے کی جگہ -

مَرَافِق - کہنیاں - مرفق واحد

مِرَّۃ - عقل - زور - پتا -

ذُو مِرَّۃ - زور آور مراد حضرت

جبرئیل علیہ السلام -

مَرَّۃ - ایک بار -

مَرَّتْ - وہ گذری -

مُرْتَاب - شک کرنیوالا -

مَرَّتَان - دوبار -

مُرْتَفَق - تکیہ کرنا -

مُرْتَقِبُوْنَ - انتظار کرنیوالے - مُرْتَقِب واحد

مَرَمَ - اوسنے چلایا - چھوڑا -
مَرجَان - مونگا - چھوٹا مونگا -
مَرجِع - جائے بازگشت - واپس آنے کی جگہ
مُرجِفُون - فساد کرنیوالے جمع واحد
مُرجَوّا - امید رکھا ہوا -
مَرجُومِین - سنگسار کیے ہوے مرجوم واحد
مُرجَون - دیر کیے گئے -
مَرَح - اترانا -
مَرحَبٌ - کشادہ جگہ -
مَرحَمَۃٌ - مہربانی کرنی - رحم کھانا -
مَرحُومِین - رحم کیے ہوئے -
مَرَدٌّ - پھرنا - قبول کرنا -
مُردِفِین - پیچھے سے آنیوالے -
مَرَدُوا - اونھون نے ضد کی - تمرد کرے
مَردُودٌ - روکا گیا - پھیر اگیا -
مَردُودُون - جمع - پھیرے گئے -
مُرسٰی - ٹھہرنا - ٹھہراؤ -
مُرسِلٌ - بھیجنے والا - مرسلون
مُرسِلِین - جمع -
مُرسَلٌ - بھیجا ہوا -
مُرسَلات - بھیجی ہوئین - مراد

ہوا ئین - مُرسَلَۃ - واحد -
مُرسِلَۃ - بھیجنے والی -
مُرسِلُوا - بھیجنے والے -
مُرسَلُون - بھیجے ہوے پیغمبر مُرسَل واحد
مُرشِدٌ - راہ بر - سیدھی راہ دکھانیوالا
مِرصَاد - گھات - گذرگاہ - کمین گاہ
مَرصَدٌ - انتظار کی جگہ -
مَرصُوص - مضبوط - آپسمین لپٹی ہوئی
مَرَضٌ - بیماری - بیمار ہونا -
مَرضٰی - بیمار - مَرِیض واحد
مَرضَات - خوشیان - رضامندی
خوشنودی -
مَرِضتُ - مین بیمار رہوا -
مُرضِعَۃِ - دودھ پلانیوالی - دائی -
مَرضِیٌّ - پسندیدہ -
مَرضِیَّۃٌ - پسندیدہ -
مَرعٰی - چارا - تازی گھاس - رہنا -
مَرفِق - تکیہ گاہ - وہ کام جس سے نفع
حاصل ہو -
مَرفُود - انعام دیا ہوا -
مَرفُوع - اونچی - اوٹھایا ہوا -

مَرفُوعَۃ - اوٹھائی ہوئی - اونچی اونچی
مَرقَدٌ - خوابگاہ - قبر -
مَرقُوم - لکھا ہوا -
مَرکُوم - تہ بر تہ بیٹھی ہوئی - گاڑھی
مَرُّوا - وہ گذرے -
مَروَۃ - مکہ مین ایک پہاڑ ہے کوہ مروہ
مُرُورٌ - گذرنا - گذر -
مَرِیٌّ - بچنے والا -
مُرِیب - شک لانیوالا شبہہ نکالنے والا
مِریَۃٌ - شک شبہہ - دھوکا -
مَرِیجٌ - الجھا کام - دھوکا -
مَرِیدٌ - سرکش خدا کا نافرمان مَرَدَۃ جمع -
مَرِیض - بیمار - مَرضٰی - جمع -
مَریَم - عمران کی بیٹی کا نام ہے جو کنواری
تھین اون سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام
بے باپ کے پیدا ہوئے -
مِزَاج - ملونی - جو شراب مین ملاوین
مُزجَات - تھوڑی - ناقص بے اعتبار
مُزَحزِحٌ - سرکانے والا -
دور کرنیوالا -
مُزدَجَرٌ - ڈانٹ - نصیحت -

مُزِّقْتُمْ۔ تم پھاڑے گئے۔
مَزَّقْنَا۔ ہم نے پھاڑا۔
مُزَّمِّلُ۔ جُھرمٹ مارنیوالا۔ اپنے
اوپر کپڑا لپیٹنے والا۔
مُزْنٌ۔ سفید بدلی مینہ مُزْنَۃٌ واحد
مَزِیْدٌ۔ زیادہ۔ بہت۔
مَسٌّ۔ چھونا۔ لگنا۔ دیوانہ ہونا۔
مَسَّ۔ وہ لگا۔ اوسنے چھوا۔
مَسَاجِدُ۔ مسجدیں۔ مَسْجِدٌ واحد
مَسَاسٌ۔ چھونا۔
مُسَافِحَاتٌ۔ بدکاری کرنیوالیاں
مُسَافِحِیْنَ۔ زنا کرنیوالے مستی
نکالنے والے مُسَافِحٌ واحد
مَسَاقٌ۔ جانا کھینچنا کھینچ کرلیجانا
مَسَاکِنُ۔ گھر مجلسیں مَسْکَنٌ واحد
مَسَاکِیْنُ۔ محتاج۔ مِسْکِیْنٌ واحد
مَسْئُوْلٌ۔ پوچھا گیا سوال کیا ہوا
مَسْئُوْلُوْنَ۔ جمع پوچھے ہوئے۔
مُسَبِّحُوْنَ۔ تسبیح پڑھنیوالے۔
مَسْبُوْقِیْنَ۔ سبقت کیے گئے
یعنی پیچھے رہنے والے۔ عاجز۔

مَسَّتْ۔ اوسنے چھوا (مونث)۔
مُسْتَأْخِرِیْنَ۔ پیچھے رہنے والے۔
مُسْتَأْنِسِیْنَ۔ اُنس پکڑنے والے
بات سننے والے۔
مُسْتَبْشِرَۃٌ۔ خوش ہونیوالی۔
مُسْتَبْصِرِیْنَ۔ بصارت رکھنے والے۔
مُسْتَبِیْنٌ۔ ظاہر۔ روشن۔
مُسْتَخْفٍ۔ چھپنے والا آخری ی گرگئی
مُسْتَخْلَفِیْنَ۔ جانشین ہونیوالے۔
مُسْتَسْلِمُوْنَ۔ گردن رکھنے والے
سپرد کرنیوالے۔
مُسْتَضْعَفُوْنَ۔ کمزور۔ ناتوان۔
مُسْتَطَرٌ۔ لکھا ہوا مراد لوح محفوظ۔
مُسْتَطِیْرٌ۔ ظاہر پھیل پڑنیوالا۔
پراگندہ ہونیوالا۔
مُسْتَعَانٌ۔ مدد چاہا ہوا صفت خدا تعالیٰ
مُسْتَغْفِرِیْنَ۔ مغفرت چاہنے والے
مُسْتَقْبِلٌ۔ آگے ہونیوالا سامنے
مُسْتَقْدِمِیْنَ۔ آگے ہونے والے
مُسْتَقِرٌّ۔ ٹھہرنے والے۔
مُسْتَقَرٌّ۔ ٹھہرایا ہوا ٹھہرنے کی جگہ۔

مُسْتَقِیْمٌ۔ سیدھی۔ درست۔ بےخلل
صِرَاطُ الْمُسْتَقِیْمِ۔ شرع کی راہ۔
مُسْتَکْبِرٌ۔ غرور کرنیوالا۔
مُسْتَکْبِرُوْنَ۔ جمع۔ غرور کرنیوالے
مُسْتَمِرٌّ۔ چلا آیا۔ ہمیشہ۔ مضبوط۔
مُسْتَمْسِکُوْنَ۔ مضبوط پکڑنیوالے۔
چنگل مارنے والے۔
مُسْتَمِعٌ۔ سننے والا۔
مُسْتَمِعُوْنَ۔ جمع۔ سننے والے۔
مُسْتَنْفِرَۃٌ۔ بھڑکنے والی بھاگنیوالی
مُسْتَوْدَعٌ۔ پناہ کی جگہ۔ امانت کی جگہ
مَسْتُوْرٌ۔ چھپایا ہوا۔
مُسْتَهْزِءُوْنَ۔ ہنسی کرنیوالے۔
مُسْتَیْقِنِیْنَ۔ یقین کرنیوالے۔
مَسْجِدٌ۔ سجدہ کی جگہ۔ مسلمان کا عبادتخانہ
مَسْجِدُ الْحَرَامِ۔ ادب والی مسجد۔ خانہ کعبہ
مَسْجُوْرٌ۔ بھرا ہوا گرم کیا ہوا۔
مَسْجُوْنِیْنَ۔ قید کیے ہوئے قیدی
مَسٌّ۔ چھونا۔ جماع کرنا۔
مُسَحَّرِیْنَ۔ جادو کیے ہوئے محتاج کیے ہوئے
مَسْحُوْرٌ۔ جادو کیا ہوا مَسْحُوْرُوْنَ جمع

مَسحُورُونَ - جادو کیے ہوئے
مُسَخَّرٌ - فرمانبردار کیا ہوا -
مُسَخَّرَاتٌ - فرمانبردار کی ہوئیں -
مَسَخنَا - ہمنے اچھی صورت کو بُری
صورت کر دیا - غیاث میں ہے کہ غضب
الٰہی سے ایک مرد لوطی ہاتھی ہو گیا
ایک مرد جو لڑکون کو ہجڑا بناتا تھا بھالو
ہو گیا ایک عورت جو حیض سے غسل نہین
کرتی تھی خرگوش ہو گئی - ایک
چغلخور بچھو ہو گیا - ایک ڈاکو گھڑیال
ہو گیا ایک پیغمبر کا نافرمان سُور ہو گیا
ایک چور لومڑی ہو گیا - ایک زنا کرنیوالا
کچھوا ہو گیا - ایک شیخی باز کوا ہو گیا
ایک جھوٹی قسم کھانیوالا فاختہ ہو گیا
ایک حرام کھانیوالا گویا چڑیا ہو گیا
ایک عورت اُجرت پر نوحہ کرتی تھی
بچوہا ہو گئی - ایک نے اپنا سچا مذہب
بدل دیا اُلو ہو گیا - ایک قوم نے مچھلی کا
شکار منع کی دن کیا بندر ہو گئی نعوذ باللہ
مَسَدٌ - مونج کی رسی - کھجور کی چھال کی
رسی مراد لوہے کی زنجیر جو دوزخ میں ہے -

مُسرِفٌ - اسراف کرنیوالا - بے ٹھکانے
خرچ کرنے والا - مُسرِفِینَ - جمع -
مُسرِفُونَ - اسراف کرنیوالے -
مَسرُورًا - خورش - خوش کیا ہوا -
مَسطُورًا - لکھا ہوا -
مَسغَبَةٌ - بھوک کھانیکی خواہش
مُسفِرَةٌ - درخشن - روشن ہونیوالی
مَسفُوحٌ - گرایا ہوا -
مِسكٌ - مشک - کستوری -
مَسكَنٌ - مکان رہنے کی جگہ -
مَسكَنَةٌ - محتاجی -
مَسكُوبٌ - پانی بہایا ہوا -
مَسكُونَةٌ - بسی ہوئی بستی -
مِسكِينٌ - محتاج جو کچھ نہ رکھے - یا بقدر
کفاف نہ رکھے - مَسَاكِينُ - جمع -
مُسلِمٌ - تابعدار - مسلمان -
مُسلِمَاتٌ - حکم بردار عورتین مسلمان
عورتین -
مُسَلَّمَةٌ - سونپی ہوئی غبار کی ہوئی
مُسلِمُونَ - سب مسلمان مُسلِمٌ واحد -
مُسَمًّى - نام رکھا ہوا -

مُسمِعٌ - سنانیوالا -
مُسمَعٌ - سنایا ہوا -
مَسَّنَا - ہمنے چھوا - ٹٹولا - جماع کیا
مُسَنَّدَةٌ - تکیہ دیوار بلند کی ہوئی -
مَسنُونٌ - گندا - سڑا یا ہوا - صورت
بنایا ہوا - روشن کیا ہوا -
مُسوَدٌّ - کالا - سیاہ کیا ہوا -
مُسوَدَّةٌ - کالی کی ہوئی - سیاہ -
مُسَوَّمَةٌ - نشانی کی ہوئی چرائی
ہوئی - پالی ہوئی -
مُسَوِّمِينَ - نشانی کرنیوالے -
مُسَوَّمِينَ - نشانی کیے ہوئے -
مُسِيءٌ - بدکار - گنہگار -
مَسِيحٌ - مساحت کرنیوالا - چھونیوالا
لقب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا کہ اندھے
چھونے سے اندھا دیکھنے لگتا کوڑھی
اچھا ہوتا تھا -
مُسَيطِرٌ - داروغہ - نگہبان تعینات کیا ہوا
مُسَيطِرُونَ - جمع - نگہبان -
مَشَّاءٌ - چلنے والا - جانیوالا -
مَشَارِبُ - گھاٹ - مَشرَبٌ واحد -

مَشَارِقُ۔ سورج نکلنے کی جگہ بہروز
کی علحدہ ہے۔
مَشْئَمَۃ۔ کم بختی۔ بائین طرف۔
اَصْحَابُ الْمَشْئَمَۃِ۔ بائین طرفوالے
بدبخت۔ گنہگار لوگ۔ دوزخی۔
مُشْتَبِہٌ۔ شبہ مین ڈالنے والا۔
مُشْتَرِکُوْنَ۔ شریک ہونیوالے۔
مَشْحُوْنٌ۔ بھرا ہوا۔
مَشْرَبٌ۔ گھاٹ پینے کی جگہ۔ پینا۔
مَشْرِقٌ۔ سورج نکلنے کی جگہ بلحاظ
مَشْرِقَیْنَ۔ سورج نکلنے کی دو جگہین
ایک گرمی کی دوسری جاڑے کی
پورب پچھم۔
بُعْدَ الْمَشْرِقَیْنِ۔ جاڑے گرمی کے دونون
مشرقون کی دوری جو تین ہزار ایک سو
سینتیس کوس ہے یا پورب پچھم کی دوری
مُشْرِقِیْنَ۔ روشن کرنیوالے چمکنیوالے
مُشْرِکٌ۔ اللہ کا ساجھی ٹھہرانیوالا شرک کرنیوالا
مُشْرِکَاتٌ۔ شرک کرنیوالیان۔
مُشْرِکَۃٌ۔ شرک کرنیوالی مُشْرِکَاتٌ جمع
مُشْرِکُوْنَ۔ شرک کرنیوالے۔

مُشْرِکِیْنَ۔ شرک کرنیوالے مُشْرِکٌ واحد
مَشْعَرٌ۔ قربانی حج کی جگہ حاجیون کے
سر منڈانے کی جگہہ عبادت کی جگہ مَشَاعِرُ جمع۔
مَشْعَرُ الْحَرَامِ۔ مقام مزدلفہ جو مکہ مین ہے
مُشْفِقُوْنَ۔ ڈرنیوالے۔ مہربان
نصیحت کرنیوالے مُشْفِقٌ۔ واحد
مِشْکٰوۃ۔ طاق جسمین چراغ رکھین
مَشْکُوْرٌ۔ شکر کا بدلا دیا ہوا۔
مَشَوْا۔ وہ چلے۔
مَشْهَدٌ۔ فرشتون کے حاضر ہونیکی
جگہ۔ گواہی دینے کی جگہ۔
مَشْهُوْدٌ۔ گواہی دیا ہوا۔ روز عرفہ
یعنی نوین ذیحجہ۔ روز قیامت۔
مَشْیٌ۔ چلنا۔
مَشِیْدٌ۔ گچ کیا ہوا۔ مضبوط بنایا ہوا
مُشَیَّدَۃٌ۔ مضبوط کی ہوئی۔ بلندی کی ہوئی
مَصَابِیْحُ۔ چراغ ستارے مِصْبَاحٌ واحد
مَصَانِعُ۔ قلعے کنوئیں حوض مَصْنَعٌ واحد
مِصْبَاحٌ۔ چراغ۔ ستارا صبح کا وقت۔
مُصْبِحِیْنَ۔ صبح کرنیوالے۔ ہونیوالے
مُصَدِّقٌ۔ سچا کرنے والا۔ باور کرنیوالا

صدقہ لینے والا۔
مُصَدِّقَاتٌ۔ سچا کرنے والیان۔
مُصَدِّقِیْنَ۔ باور کرنے والے۔
مِصْرُ۔ شہر۔ امصار جمع ایک شہر کا نام ہے
مُصْرِخٌ۔ فریاد کو پہنچنے والا۔
مَصْرِفٌ۔ پھرنے کی جگہ۔
مَصْرُوْفٌ۔ پھیرا ہوا
مُصْطَفَیْنَ۔ پسند کیے گئے۔
مُصَفًّی۔ صاف کیا ہوا۔ جھاگ
اوتارا ہوا۔
مُصْفَرٌّ۔ زرد کیا ہوا۔
مَصْفُوْفَۃٌ۔ صف باندھی ہوئی قطار
پڑی۔ برابر بچھائی ہوئی۔
مُصَلًّی۔ نماز کی جگہ۔ عیدگاہ۔
مُصْلِحٌ۔ سنوارنیوالا۔ صلاح کرنیوالا۔
مُصْلِحُوْنَ۔ درستی کرنیوالے۔
مُصَلِّیْنَ۔ نمازی۔ درود بھیجنے والے
مُصَوِّرٌ۔ تصویر بنانیوالا نقشہ بنانیوالا
اللہ تعالی کا صفتی نام ہے۔
مُصِیْبٌ۔ پہونچنے والا۔ جواب دینے والا
مُصِیْبَۃٌ۔ پہونچنے والی۔ تکلیف غم

مَصَائِبْ - جمع -
مَصِیرْ - پھرنیکی جگہ - پہونچنے کی جگہ
مُصَیطِرْ - نگہبان داروغہ مُصَیطِرُون جمع
مَضَیٰ - گزرا -
مَضَاجِع - بچھونے خوابگاہین مَضجَع واحد
مُضَارْ - نقصان پہونچا ہوا -
مُضَاعَفَۃْ - دونا کرنا - بڑھانا -
مَضَتْ - وہ گزری -
مُضْطَرْ - بیچارہ بے اختیار بے بس
مُضْعِفُونَ - دونا کرنیوالے -
مُضْغَۃ - بوٹی - مُضَغ جمع -
مُضِلْ - بہکانیوالا - مُضِلِّین - جمع
مُضِلِّینْ - بہکانیوالے -
مُضِیّ - گزرنا -
مُطَاعْ - تابعداری کیا ہوا -
مَطَرْ - مینھ -
مُطَفِّفِینَ - کم تولنے والے گھٹانیوالے -
مَطْلَعْ - سورج نکلنے کی جگہ - نکلنا
مُطَّلِعُونَ - جھانکنے والے - واقف ہونیوالے
مُطَلَّقَات - طلاق دی ہوئین جمع
مَطْلُوبْ - چاہا ہوا -

مُطْمَئِنّ - اطمینان پکڑنیوالا -
مُطْمَئِنَّۃ - تسلی پانیوالی - آرام لینیوالی
نَفْسِ مُطْمَئِنَّۃ - وہ نفس جو بیاد الٰہی
آرام پاوے جیسے پیغمبروں کے نفس -
مُطْمَئِنِّینَ - آرام پکڑنیوالے -
مُطَّوِّعِینَ - اپنی طرف سے دینیوالے
دل کھول کر خرچ کرنیوالے -
مَطْوِیَّات - لپٹی ہوئین -
مُطَهِّرْ - پاک کرنیوالا -
مُطَهَّرَۃ - پاک کی ہوئی -
مُطَهَّرُونَ - پاک کیے ہوئے -
مُظْلِمْ - اندھیرا کرنیوالا مُظْلِمُونَ جمع
مُظْلِمُونَ - اندھیرا کرنے والے -
مَظْلُومْ - ناحق ستایا ہوا ظلم کیا ہوا
مَعَ - ساتھ -
مُعَاجِزِینَ - ہرانیوالے عاجز کرنیوالے
مَعَاد - پھرنیکی جگہ عالم آخرت -
مَعَاذ - پناہ - جاے پناہ -
مَعَاذِیرْ - پردے بہانے - مَعْذِرَۃ واحد
مَعَارِج - سیڑھیان - مِعْرَاج واحد
ذِی الْمَعَارِج مراد اللہ تعالیٰ -

مَعَاش - روزی - روزگار روزی ڈھونڈنے
کا وقت - مَعَایِش جمع -
مَعَایِش - روزیان -
مُعْتَبِینَ - منائے ہوئے خوش کیے ہوئے
(اسکا مصدر اعتاب خوش کرنا)
مُعْتَدِی - حد سے بڑھنے والا - ظالم
مُعْتَدُونَ جمع - حد سے بڑھنے والے -
مُعْتَرْ - بیقرار - محتاج -
مُعْجِزْ - عاجز کرنیوالا - تھکانے والا -
مُعْجِزِینَ - جمع - تھکانے والے -
مَعْدُود - گنا ہوا - تھوڑی چیز -
مَعْدُودَات - گنی ہوئین -
اَیَّامِ مَعْدُودَات - گنتی کے دن -
مہینہ بھر ایام تشریق یعنی ذی الحجہ کی
گیارھوین بارھوین تیرھوین تاریخین
مَعْدُودَۃ - گنی ہوئی -
مُعَذِّبْ - عذاب کرنیوالا -
مُعَذِّبُونَ - عذاب کرنیوالے
مُعَذِّبِینَ - عذاب کرنیوالے
مُعَذَّبِینَ - عذاب دیئے گئے
مَعْذِرَۃ - بہانہ عذر -

مُعَذِّرُوْنَ۔ بہانے کرنیوالے
مَعَرَّۃٌ۔ ایذا۔ خرابی۔ گناہ۔ شر۔ نقصان
مُعْرِضُوْنَ۔ منھ پھیرنے والے۔
مُعْرِضِیْنَ۔ منھ پھیرنیوالے۔
مَعْرُوْشَات۔ اونچی کی گئین چھتری بنائی ہوئین۔
مَعْرُوْف۔ پہچانا ہوا۔ مشروع بھلی بات نیکی۔
مَعْرُوْفَۃٌ۔ پہچانی ہوی۔
مَعْزٌ۔ بکری بکریان۔ (واحد جمع)
مَعْزِل۔ کنارہ۔
مَعْزُوْلُوْنَ۔ ایکطرف کیے ہوے۔ موقوف کیے ہوے۔ مَعْزُوْل۔ واحد
مِعْشَار۔ دسوان حصہ۔
مَعْشَر۔ دس دس مل۔ گروہ جماعت کہ باہم عشرت وزندگانی کرے۔ مَعَاشِر جمع۔
مُعْصِرَات۔ نچوڑنیوالیان برسانے والی بدلیان۔ مُعْصِرَۃ۔ واحد
مَعْصِیَۃ۔ گناہ۔ مَعَاصِی جمع
مُعَطَّلَۃ۔ نکمی بیکار کی ہوئی

مُعَقِّبٌ۔ پیچھے پڑ جانے والا۔
مُعَقِّبَات۔ ایک کے پیچھے ایک آنیوالے اور رات دن کے فرشتے جو ایک کے بعد ایک آتے ہین۔
مَعْکُوْف۔ باز رکھی ہوئی۔ بند پڑی رکی ہوئی۔
مُعَلَّقَۃ۔ اوپر کی ہوئی ادھڑ مین لٹکتی
مُعَلَّم۔ سکھایا ہوا۔
مَعْلُوْم۔ جانا ہوا۔ مقرر۔
حَقٌّ مَّعْلُوْم۔ زکوۃ
یَوْمٌ مَّعْلُوْم۔ روز قیامت۔
مَعْلُوْمَات۔ جانی ہوئی۔
اَیَّامٍ مَّعْلُوْمَاتٍ۔ ذیحجہ کے اول دس دن
مُعَمَّر۔ بوڑھا۔ عمر دراز کیا ہوا۔
مَعْمُوْر۔ آباد کیا ہوا۔
بَیْتُ الْمَعْمُوْر۔ کعبہ۔ ساتوین آسمان کا کعبہ جس کا طواف فرشتے کرتے ہین
مُعَوِّقِیْنَ۔ روکنے والے۔
مَعِیْشَۃ۔ گذران۔
مَعِیْن۔ چشمہ۔ پانی نتھرا آب رواں
مَغَارَات۔ گڑھے۔ مَغَارَۃ واحد

مَغَارِب۔ ہر روز آفتاب غروب کی جگہین مَغْرِب واحد
مُغَاضِب۔ غصہ بھرا۔
مَغَانِم۔ لوٹ کے مال۔ مَغْنَم۔ واحد۔
مُغْتَسَل۔ نہانے کی جگہ۔
مَغْرِب۔ آفتاب ڈوبنے کی جگہ
مَغْرِبَیْن۔ دو غروب کی جگہ یعنی جاڑے اور گرمی کی۔
مُغْرَقُوْنَ۔ ڈبائے ہوئے۔
مَغْرَم۔ تاوان۔ ڈانڑ جسکا دینا ضرور ہو
مُغْرَمُوْنَ۔ قرضدار آزادہ کیے ہوئے تاوان دیے ہوئے۔ پھنسائے ہوئے۔
مَغْشِیّ۔ بے ہوشی آئی ہوئی بیہوش
مَغْضُوْب۔ غصہ کیا ہوا غصہ بہوا مارا ہوا
مَغْفِرَۃ۔ بخشنا۔
مَغْلُوْب۔ دبایا ہوا۔ عاجز۔
مَغْلُوْلَۃ۔ بند کی ہوئی۔ بخیل۔
یَدُ اللّٰہِ مَغْلُوْلَۃ۔ اللہ کا ہاتھ بندھ گیا ہے
مَغْنَم۔ مال غنیمت وہ مال جو کفار کی لڑائی سے مسلمانون کو ہاتھ لگے۔
مُغْنُوْنَ۔ بچانیوالے بے پروا کیے ہوئے
مُغَیِّر۔ بدلنے والا۔

مُغِیرَات۔ لوٹنے والیاں۔
مَفَاتِح۔ کنجیاں۔ مِفتَاحٌ واحد
مَفَاتِیح۔ کنجیاں۔ مفتاح واحد
مَفَاز۔ مراد ملنی مراد ملنے کی جگہ۔
پہونچنا۔ فتح پانی۔
مَفَازَۃ۔ میدان۔ فتح پانے کی جگہ۔
مُفَتَّحَۃٌ۔ کھولی ہوئی۔
مُفْتَرٍ۔ افترا کرنیوالا۔ بہتان کرنیوالا
مُفْتَرًی۔ تہمت کیا گیا۔
مُفْتَرُونَ۔ بہتان کرنے والے۔
مُفْتَرَیَات۔ جھوٹ باندھی ہوئین
مَفْتُون۔ گمراہ کیا ہوا جانچا ہوا جنون
مَفَرٌّ۔ بھاگنے کی جگہ۔
مُفْرَطُونَ۔ افراط کیے ہوئے سرکشی
مین ڈالے ہوئے۔
مَفْرُوض۔ فرض کیا ہوا واجب مقرر کیا ہوا
مُفْسِد۔ بگاڑنیوالا۔
مُفْسِدُونَ۔ بگاڑنے والے۔
مُفَصَّل۔ بیان کیا ہوا۔
مُفَصَّلَات۔ جدا کی ہوئین۔
مَفْعُول۔ کیا ہوا۔

مُفْلِحُونَ۔ مراد کو پہونچنے والے۔
مَقَابِر۔ قبرستان۔ مَقْبَرَۃ واحد
مَقَاعِد۔ بیٹھنے کی جگہین مَقْعَد
مَقَالِید۔ کنجیان مِقْلَد واحد
مَقَام۔ کھڑا ہونا کھڑے ہونیکی جگہ
مُقَام۔ کھڑا ہونا۔ رہنا۔
مَقَامَۃ۔ کھڑا ہونا۔ رہنا۔
دَارُ الْمُقَامَۃِ۔ بہشت۔
مَقَامِع۔ منگریان۔ تبر۔ کوڑے۔
مَقْبُوحِین۔ بدی کیے ہوئے۔
مَقْبُوضَۃٌ۔ قبضہ کی ہوئی۔
مَقْت۔ گناہ۔ غصہ۔ بیزاری۔
مُقْتَحِمٌ۔ دھنسنے والا۔ درمیانین
آنیوالا۔
مُقْتَدِرٌ۔ قدرت والا۔ قابو والا۔
مُقْتَدِرُونَ۔ جمع۔ قدرت والے۔
مُقْتَدُونَ۔ پیروی کرنیوالے۔
مُقْتِرٍ۔ تنگی کرنے والا۔ درویش۔
مُقْتَرِفُونَ۔ کمانے والے۔
مُقْتَرِنِینَ۔ ملنے والے۔ پرا باندھنے
والے۔

مُقْتَسِمِینَ۔ بانٹنے والے۔
مُقْتَصِد۔ درمیان مین چلنے والا
مُقْتَصِدَۃ۔ سیدھی یعنی اعتدال سے
چلنے والی حد وسط نگاہ رکھنے والی
مِقْدَار۔ اندازہ۔
مُقَدَّس۔ پاک کیا ہوا۔
مُقَدَّسَۃ۔ پاک کی ہوئی۔
اَرْضِ مُقَدَّسَۃ۔ زمین شام۔
مَقْدُور۔ ٹھہرایا ہوا اندازہ کیا ہوا۔
مَقْرَبَۃ۔ ناتا۔ قرابت۔ نزدیکی۔
ذَا مَقْرَبَۃ۔ ناتے والا۔ قرابت والا۔
مُقَرَّبُون۔ نزدیک کیے ہوئے مرتبے
دیے ہوئے۔ مراد انبیا و اولیا ہیں
مُقْرِنِینَ۔ مقابل ہونیوالے توانا ان
مُقَرَّنِینَ۔ واودیئے والی نقصان والے
مُقْسِطِینَ۔ بانٹنے والیاں یعنی کام
مُقَسِّمَات۔ بانٹنے والیاں یعنی کام
بانٹنے والے فرشتے۔
مَقْسُوم۔ حصہ کیا ہوا۔
مُقَصِّرِینَ۔ بال کترانیوالے۔
قصر کرنیوالے۔

مَقْصُورَات۔ چھپائی ہوئیں مستورات
مَقْضِیّ۔ ادا کیا ہوا۔
مَقْطُوع۔ کاٹا ہوا۔
مَقْطُوعَة۔ کاٹی ہوئی۔ آخر کی ہوئی
مَقْعَد۔ بیٹھنا۔ بیٹھنے کی جگہ۔
مُقْمَحُون۔ سر بلند کیے ہوئے۔
مُقَنْطَرَة۔ ڈھیر کی ہوئی۔ زیادہ کی ہوئی
مُقْنِعِي۔ سر اوٹھانیوالے۔
مُقْوِين۔ جنگل کے رہنی والے۔ مسافر محتاج
مُقِيت۔ توانا۔ گواہ۔ روزی دینے والا۔
مَقِيل۔ آرام گاہ۔ دوپہر کے سونیکا وقت
مُقِيم۔ رہنے والا۔ سیدھا کرنیوالا
مُقِيمِين۔ جمع تہ پا رکھنے والا۔ رہنیوالے
مُكَاء۔ سیٹی بجانی۔
مَكَان۔ گھر۔ جگہ۔
مَكَانَة۔ جگہ۔
مُكِبّ۔ سر نگوں کرنیوالا۔ اوندھا پڑا۔
مَكَّة۔ نام شہر جو مدینہ منورہ سے دکھن طرف ڈیڑھ سو کوس پر ہے۔ اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مولد ہوا بیت اللہ یعنی کعبہ شریف ہے۔

مَكْتُوب۔ لکھا ہوا۔
مُكْث۔ دیر کرنی۔ ٹھہرانا۔ انتظار
مَكَثَ۔ وہ ٹھہرا۔ انتظار کیا۔
مُكَذِّبُون۔ جھٹلانیوالی۔
مَكْذُوب۔ جھٹلایا ہوا۔
مَكْر۔ حیلہ کرنا۔ داؤ کرنا۔
مَكَرَ۔ اوسنے حیلہ کیا۔ داؤ کیا
مَكَرْتُمُوا۔ تمنے داؤ کیا۔ فریب دیا
مُكْرِم۔ نوازنیوالا۔ عزت دینے والا۔
مَكْرَمَة۔ بزرگ قدر عزت دی گئی
مُكْرَمُون۔ عزت دیے ہوئے۔
مَكَرْنَا۔ ہمنے حیلہ کیا۔ حیلہ کا بدلا دیا
مَكَرُوا۔ انھوں نے حیلہ کیا۔ برا چیتا
مَكْرُوه۔ ناگوار۔
مَكْظُوم۔ غمگین۔ غصہ بھرا ہوا۔
مُكَلِّبِين۔ کتے کو شکار سکھانیوالے
مَكَّنَ۔ اوسنے قوت دی۔ جگہ دی
مَكَّنَّا۔ ہمنے جگہ دی مقدور دیا۔ جمایا
مَكْنُون۔ چھپایا ہوا۔
مِكْيَال۔ پیمانہ۔ ماپ۔
مَكِيدُون۔ مکر کیے ہوئے مکر کا بدلا دیے ہوئے

مَكِين۔ مرتبے والا۔ مرتبہ پایا ہوا۔ محفوظ جگہ۔ مراد بچہ دان۔
مَلَأ۔ گروہ۔ جماعت۔ سردار ملاء کی جمع
مَلَئِه۔ اوسکے سردار۔ مِلْأ۔ بھرنا۔
مَلَائِكَة۔ فرشتے۔ مَلَك واحد
مُلِئَتْ۔ وہ بھری گئی۔
مُلَاقِي۔ ملاقات کرنیوالا۔ دیدار کرنیوالا
مُلَاقُوا۔ ملنے والے۔ دیکھنے والے
مُلَاقِي۔ ملاقات کرنیوالا۔
مِلَّة۔ مذہب۔ اصول عقائد۔
مُلْتَحَد۔ پناہ۔ پناہ کی جگہ۔
مَلْجَأ۔ پناہ کی جگہ۔
مِلْح۔ نمک۔ کھارا۔
مَلْعُونَة۔ لعنت کی ہوئی۔
مَلْعُونِين۔ پھٹکارے ہوئے۔ ہانکے ہوئے۔
مُلْقُون۔ ڈالنے والے۔
مُلْقِيَات۔ ڈالنے والیاں لانیوالے فرشتے (عربی میں فرشتہ مؤنث ہے)
مُلْقِيَات ذِكْرًا۔ وحی لانیوالے فرشتے

مَلَكٌ۔ فرشتہ مَلَائِكَة جمع
مُلْك۔ بادشاہی۔ ملج۔ بادشاہا
مَلِك۔ بادشاہ۔ مُلُوك جمع
مِلْك۔ اختیار۔ قدرت۔
مَلَكَتْ۔ وہ مالک ہوئی۔
مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ۔ جسکے تمہارے ہاتھ مالک ہوئے مراد لونڈی۔ غلام۔
مَلَكْتُمْ۔ تم مالک ہوئے۔
مَلَكُوت۔ بادشاہی۔
مَلَكُوتُ السَّمٰوٰتِ۔ آسمانوں کی بادشاہی مراد عالم ارواح۔ قلم اعلیٰ سے نفس ناطقۂ انسانیہ تک۔
مَلَكَيْنِ۔ دو فرشتے یعنی ہاروت و ماروت
مُلُوك۔ بادشاہ۔ مَلِك سواحد
مَلُوم۔ ملامت کیا ہوا۔ اولاہنا والا
مَلُومِين۔ جمع۔ ملامت کیے ہوئے۔ اولاہنا دیے
مَلِيّ۔ مدت۔ تھوڑا زمانہ۔
مَلِيك۔ بادشاہ شاہنشاہ۔
مُلِيم۔ سزاوار ملامت۔ لائق ملامت۔
مِمَّ۔ کس چیز سے (مِن مَا سے مرکب ہے)
مِمَّا۔ اس چیز سے (مِن مَا سے مرکب ہے)

مَمَات۔ مرنا۔ مردہ۔
مُمْتَرِيْن۔ گمان کرنے والے۔
مُمِدّ۔ مدد دینے والا۔
مَمْدُوْد۔ کھینچا ہوا۔ لمبا۔ دراز۔
مَمْدُوْدَة۔ کھنچی ہوئی۔ درازکی ہوئی
مُمَرَّد۔ جڑوایا ہوا۔ چکنا ہوا مکان صاف و بلند مکان۔
مُمَزَّق۔ پھاڑا ہوا۔ پھاڑنا۔
مُمْسِك۔ روکنے والا۔ منع کرنیوالا
مُمْسِكَات۔ روکنے والیاں منع کرنیوالیاں
مُمْطِر۔ برسانیوالا۔ برسنے والا۔
مَمْلُوك۔ غلام۔ مَمَالِيك جمع
مِمَّنْ۔ کس شخص سے (مِن مَنْ سے مرکب ہے)
مَمْنُوْعَة۔ منع کی ہوئی۔
مَمْنُوْن۔ احسان رکھا ہوا کم کیا ہوا
اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ۔ ثواب کم کیا ہوا بے انتہا ثواب۔
مَنْ۔ کون۔ جو شخص۔
مِنْ۔ سے۔ (حرف جر)۔
مَنٌّ۔ ترنجبین۔

مَنَّ۔ احسان کرنا نعمت دینی کم کرنا
مَنَّ اَمُ۔ اسنے احسان کیا۔
مَنَات۔ نام بت۔ جسکو عرب مین قبیلا ہزیل و خزاعہ اور اہل قدید و ہل اور بنو کعب پوجتے تھے۔ بعد ظہور اسلام یہ بت نیست و نابود ہوگیا۔
مُنَادِ۔ پکارنیوالا۔ (آخر سے ی گرگئی)
مُنَادِی۔ بلانیوالا۔ پکارنیوالا۔
مَنَازِل۔ اترنے کی جگہین مَنْزِل واحد
مَنَاسِك۔ حج کے کام۔ جائے قربانی مَنْسَك واحد۔
مَنَاص۔ چارہ۔ بھاگنا۔
مَنَّاع۔ بڑا منع کرنیوالا۔ بڑا پھیر رکھنے والا
مَنَافِع۔ فائدے مَنْفَعَت سواحد
مُنَافِقَات۔ دغاباز و دومنہ والیاں۔
مُنَافِقُوْن۔ دغاباز مرد۔ دو دلے۔ جو زبان سے کلمہ پڑھین دل سے منکر ہون یا شک مین پڑے ہون کمزور ایمان والے مسلمان۔
مُنَافِقِيْن۔ دغاباز۔ مُنَافِق سواحد
مَنَاكِب۔ آدمیوں کے کندھے۔

مونڈھو - اپنی بلندیوں میں مَنکِب واحد
مَنَام - سونا - خواب - سونیکی جگہ -
مُنبَثٌ - پراگندہ کیا گیا - اوڑتی
مُنتَشِرٌ - پراگندہ - بکھرا ہوا -
مُنتَصِر - بدلا لینے والا داد لینے والا
مُنتَصِرِینَ - جمع -
مُنتَظِرُونَ - انتظار کرنیوالے مُنتَظِر واحد
مُنتَقِمُونَ - بدلا لینے والے مُنتَقِم واحد
مُنتَهیٰ - انتہا کیا ہوا - تمام ہونا -
مُنتَهُونَ - باز رہنے والے آخر کو پہنچنے والے
مَنثُور - بے پرو یا موتی - بکھری
چھتری اور پراگندہ چیز -
مُنَجُّوا - نجات دینے والے (ن گرگیا)
مُنخَنِقَة - گلا گھونٹی ہوئی -
مَن ذَا - کون ہے -
مُنذِر - ڈرانے والا -
مُنذِرُونَ - جمع - ڈرنیوالے -
مُنذَرِینَ - ڈرائے ہوئے -
مُنزِل - اوتارنیوالا -
مُنَزَّل - اوتارا ہوا -
مُنزِل - اوتارنیوالا -

مُنزِلُونَ - جمع اوتارنے والے -
مُنزَلِینَ - اوتارے ہوئے -
مِنسَاَة - عصا - چھڑی -
مِنسَف - سوپ - غلہ صاف کرنیکی چیز
مَنسَک - حاجی جہاں قربانی کرتے ہیں - عبادت گاہ حج کا کام مناسک جمع
مَنسِیّ - بھلایا ہوا -
مُنشَآت - اونچی کھڑی ہوئیں - بادبان کھینچی ہوئیں کشتیاں -
مُنشِئُونَ - پیدا کرنے والے -
مُنشَرَة - کھلی ہوئی کشادہ - پراگندہ
مُنشَرِینَ - اوٹھائے ہوئے -
مَنشُور - کھلا فرمان - پراگندہ کیا ہوا
مَنصُور - مدد کیا ہوا مَنصُورُونَ جمع
مَنضُود - تہ بہ تہ جمایا ہوا -
مَنطِق - بات - بات کہنی -
مَنطِقَ الطَّیرِ - چڑیوں کی بات کہ
اللہ تعالیٰ نے حضرت سلیمان علیہ السلام
کو تعلیم فرمائی تھی -
مُنظَرُونَ - مہلت دیئے ہوئے مُنظَر واحد
مَنَعَ - پھیر رکھا - روک رکھا -

مُنفَطِر - پھٹنے والا -
مُنفِقُونَ - خرچ کرنے والا -
مُنفَکِّینَ - جدا ہونیوالے اپنی راہ و رسم
سے باز آنیوالے -
مَنفُوش - دھنی ہوئی روئی - پراگندہ
جدا کیا ہوا -
مُنقَعِر - جڑ سے اکھڑنیوالا - جڑ سے
اکھڑا پڑا -
مُنقَلَب - پھیرا ہوا - پھر جانے کی جگہ
مُنقَلِبُونَ - پھرنے والے -
مَنقُوص - کم کیا ہوا -
مُنکَر - بری بات - برا کام - خلاف شرع
مُنکِرَة - انکار کرنیوالی -
مُنکِرُونَ - انکار کرنیوالے مُنکِر واحد
مُنکَرُونَ - غیر معلوم - نہ پہچانے ہوئے
مَنَنَّا - ہم نے احسان کیا -
مَنُوع - منع کرنیوالا - بخیل - نادہند
مَنُون - زمانہ -
رَیبَ المَنُونِ - گردش روزگار -
مِنهَاج - سیدھی راہ - مَنَاهِج جمع -
مُنهَمِر - مینہ کا ریلا - بہت برسنے والا -

مَنِیٌّ۔ منی۔ نطفہ۔ مرد کا پانی۔
مُنِیبْ۔ اللہ کی طرف رجوع ہونیوالا گڑگڑانے والا۔ مُنِیبِیْنَ۔ جمع۔
مُنِیْبِیْنَ۔ رجوع کرنیوالے۔
مُنِیْرٌ۔ روشن۔ چمکنے والا۔
مَوَاخِرَ۔ پانی مین چلنے والے۔ پانی پھاڑنے والیان کشتیان۔
مَوَازِیْنُ۔ ترازو۔ مِیْزَان واحد
مَوَاضِعِ۔ رکھنے کی جگہین مَوْضَع واحد
مَوَاطِنَ۔ لڑائی اور ٹھہرنیکی جگہ۔
مَوَاقِعِ۔ گرنے کی جگہ۔
مَوَاقِعِ النجوم۔ تارے گرنے کی جگہ آیتین اُترنیکی جگہ یعنی پیغمبرُون کے دل۔
مُوَاقِعُوا۔ گرنے والے۔
مَوَاقِیْتُ۔ وقت۔ مِیْقَات۔ واحد
مَوْئِلًا۔ پھرنے کی جگہ۔
مَوَالِیَ۔ دوست۔ مَوْلیٰ۔ واحد
مَوْءُوْدَۃُ۔ جیتی لڑکی گاڑی ہوئی۔
مَوْبِقًا۔ ہلاکی کی جگہ۔

مَوْتُ۔ مرنا۔ بے دم ہونا۔
مَوْتیٰ۔ مردے۔ مَیِّت واحد
مُؤْتَفِکَاتِ۔ اولٹی ہوئی بستیان قوم لُوط کی بستیون کا نام ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے کثرت گناہ کے باعث اوندھا کر دیا۔
مُؤْتَفِکَۃُ۔ واحد۔ اولٹی ہوئی بستی
مُوْتُوْا۔ تم مرو۔
مُؤْتُوْنَ۔ دینے والے (اس کی اصل مُؤْتِیُوْنَ تھی ی گر گئی)
مَوْثِقٌ۔ عہد و پیمان۔
مَوْجُ۔ پانی کی لہر۔ اَمْوَاجٌ جمع
مُؤَجَّلًا۔ وعدہ کیا ہوا۔
مَوَدَّۃٌ۔ یاری۔ دوستی کرنی۔
مُؤَذِّنٌ۔ اذان دینے والا۔ خبردار کرنیوالا۔
مَوْرًا۔ ہلنا۔ کانپنا۔
مَوْرُوْدُ۔ وارد کیا ہوا۔ اُترا ہوا۔
مُوْرِیَاتِ۔ آگ پتھر سے نکالنے والیان (یہ گھوڑون کی صفت ہے کہ اونکے سُمون سے آگ نکلتی تھی)

مَوْزُوْنٍ۔ تولا ہوا۔ درست۔
مُوْسیٰؑ۔ ایک پیغمبر عظیم الشان کا نام ہے انکا لقب کلیم اللہ ہے کیونکہ اللہ تعالےٰ سے کوہ طور پر باتین کرتے تھے انپر توریت اوتری انکی اُمّت کو یہود کہتے ہین۔ آپکی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ جب آلِ فرعون نے آپکو عین الشمس مین درخت کے نیچے پایا موسیٰ نام رکھا کیونکہ قبطی زبان مین مو معنی پانی۔ سا معنی درخت ہے
مُوْسِعِ۔ فراخی کرنیوالا۔ مقدور والا
مُوْسِعُوْنَ۔ جمع۔ مقدور والے تونگر
مُوْصٍ۔ وصیت کرنیوالا۔
مُؤْصَدَۃٌ۔ موندی ہوئی۔ سرپوش کی گئی۔
مَوْضُوْعَۃٌ۔ رکھی ہوئی۔
مَوْضُوْنَۃٌ۔ جواہر سے جڑی ہوئی بافتہ۔ زرہ۔ نواڑ۔
مَوْطِئًا۔ زمین۔ کھندلنے کی جگہ۔ چلنے کی جگہ۔
مَوْعِدًا۔ وعدہ کی جگہ۔
مَوْعِدَۃٌ۔ وعدہ۔

مَوعِظَۃ۔ نصیحت ۔ مَوَاعِظ جمع
مَوعُود۔ وعدہ کیا ہوا۔ مراد قیامت۔
مُوَفُّوا۔ خوب پورا دینے والے۔
مَوفُور۔ بہت کیا ہوا۔
مُوفُون۔ پورا دینے والے۔
مُوقَدَۃ۔ آگ سُلگائی ہوئی۔
مُوقِنُون۔ یقین کرنے والے۔
مَوقُوت۔ وقت کیا گیا۔
مَوقُوذَۃ۔ لکڑی سے ماری گئی دہکا کھا کر
مَوقُوفُون۔ کھڑے کیے ہوئے۔
مَولیٰ۔ دوست۔ ہمسایہ۔ آزاد کرنیوالا
یعنی مالک آزاد کیا ہوا یعنی غلام۔
مَوَالِی۔ جمع۔
مُؤَلَّفَۃ۔ الفت کی ہوئی۔
مَولُود۔ جنا ہوا یعنی لڑکا جننے کا وقت
مُوَلِّی۔ منھ پھیرنے والا۔
مُؤمِن۔ ایمان لانیوالا۔ امان دینے والا
مضمون لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کو
دل سے اعتقاد کرنے والا۔
کفر اور کافر سے بیزار ہونیوالا۔
نام اللہ تعالیٰ۔

مُؤمِنَۃ۔ ایمان لانے والی۔
مُؤمِنَات۔ جمع۔
مُؤمِنُونَ۔ ایمان لانے والے
مُؤمِنِینَ۔ ایمان والے مرد۔
مُوہِنُ۔ سُست کرنے والا۔
مُہَاجِر۔ ہجرت کرنیوالا۔ دین بچانیکے
واسطے وطن چھوڑنے والا۔
مُہَاجِرَات۔ ہجرت کرنے والیاں۔
مُہَاجِرِینَ۔ ہجرت کرنے والے۔
مِہَاد۔ فرش بچھونے مَہد واحد
مُہَان۔ خوار کیا گیا۔
مُہتَدِ۔ راہ پانیوالا۔
مُہتَدُونَ۔ راہ پانے والے۔
مُہتَدِینَ۔ راہ پانیوالے۔
مَہجُور۔ چھوڑا ہوا۔ ناحق۔ بیہودہ
مَہد۔ گہوارہ بچھونا۔ مِہَاد جمع۔
مَہَّدتُ۔ میں نے مہیا کیا۔ بچھے تیار رکھا
مَہزُوم۔ بھگایا ہوا۔ ہزیمت پایا ہوا۔
مُہطِعِینَ۔ دوڑتے آنے والے
تیز دوڑنے والے۔ مُہطِع واحد
مُہل۔ تانبا پگھلا ہوا۔ پیپ۔

مَہِّل۔ تو فرصت دے۔ تو مہلت دے
مَہلِک۔ خراب ہونا۔
مُہلِکُونَ۔ ہلاک کرنے والے۔
مُہلِکِی۔ ہلاک کرنے والے۔
مُہلِکِینَ۔ ہلاک کیے ہوئے۔
مَہمَا۔ جب (شرط کے معنی دیتا ہے)
مَہِیل۔ چھڑی۔ بھربھری یعنی ریت۔
مُہَیمِن۔ گواہ۔ پناہ میں لینے والا۔
اصل میں مُؤَیمِن تھا ہمزہ کو ہ سے بدلا۔
مُہِین۔ ذلیل کرنیوالا۔ خوار کرنیوالا
مَہِین۔ حقیر۔ خوار۔ ذلیل۔
مَآءٍ مَّہِین۔ حقیر پانی۔ نطفہ۔
مَیت۔ مردہ۔ مرا ہوا۔
مَیِّت۔ مرنے والا۔ مردہ۔
مَیتَۃ۔ مردہ۔ مردار۔
مَیِّتُون۔ مرنے والے۔ مردے۔
مِیثَاق۔ عہد۔ قول۔ اقرار۔
مِیرَاث۔ مال مردہ مال جو پیچھے چھوڑا ہوا
بچ رہا۔ مَوَارِیث جمع۔
مِیزَان۔ ترازو۔ مَوَازِین جمع۔
مَیسِر۔ جُوا۔ جُوا کھیلنا۔

مَیۡسَرَۃٍ۔ آسانی کشائش۔
مَیۡسُوۡرًا۔ آسان۔ آسان ہونا۔
مِیۡعَادٌ۔ وعدہ کرنا۔ وعدہ کی جگہ۔
مِیۡقَاتٌ۔ وقت ٹھہرانا۔

مِیۡکَالَ۔ نام فرشتہ کا جو برسانے پر مقرر ہے
روزی کا علم اوسے علاقہ رکھتا ہے (حفص نے
نام میکائیل اور میکائل پڑھا ہے)
مَیۡلٌ۔ ٹیڑھا ہونا۔ ظلم کرنا۔

مَیۡلَۃً۔ ایکبار جھکنا۔ خواہش کرنی
مَیۡمَنَۃِ۔ مبارک۔ داہنی طرف۔
اَصۡحٰبُ الۡمَیۡمَنَۃِ۔ جنتی لوگ۔
اَصۡحٰبُ الۡیَمِیۡنِ۔ جنتی لوگ۔

## ن

ن۔ حرف مقطعات۔ دوات اور مچھلی
یا وہ مچھلی جو حضرت یونس علیہ السلام کو
نگل گئی تھی۔ یا وہ مچھلی جس کا نام
بہموت یا بلوت ہے اور تمام زمین
اوسکی پیٹھ پر ہے۔
ن۔ ثقیلہ یا خفیفہ بمعنی البتہ جیسے
لَیَفۡعَلَنَّ۔ یا یَفۡعَلَنۡ۔ وہ البتہ کریگا
ن۔ وقایہ کے کچھ معنی نہین ہوتے جیسے
اَعۡجَبَنِیۡ۔ اوسنے مجکو تعجب مین ڈالا
نَا۔ ہم ہمکو۔ ضمیر جمع متکلم
نَاٰ۔ دور ہوا (مصدر نَایٌ۔ دور ہونا)
نَآئِمٌ۔ سونے والا۔ نَآئِمُوۡنَ۔ جمع۔
نَاۡتِیۡ۔ ہم آتے ہین۔ ہم لاتے ہین
نُؤۡتِیۡ۔ ہم دینگے۔
نُؤۡتٰی۔ ہم دیے جائینگے۔
نَاجٍ۔ بچنے والا۔

نَاجَیۡتُمۡ۔ تم نے سرگوشی کی۔
نَاۡخُذُ۔ ہم لیتے ہین۔
نَادٰی۔ اوسنے پکارا۔ بلایا۔
نَادَتۡ۔ اوسنے بلایا۔
نَادِمِیۡنَ۔ پچھتانیوالے۔ پشیمان
ہونے والے۔
نَادَوۡا۔ اونھون نے بلایا۔
نَادِیۡ۔ مجلس دوست۔
نَادَیۡتُمۡ۔ تم نے بلایا۔
نَادَیۡنَا۔ ہم نے پکارا۔
نَارٌ۔ آگ۔ دوزخ (آتش دوزخ
کی گرمی دنیا کی آگ سے ستر درجہ
زیادہ ہے (اللھم احفظنا)
نَازِعَاتِ۔ گھسنے والیان۔ جان
نکالنے والیان۔ مراد وہ فرشتے جو
کافرون کی جان نکالتے ہین۔

نَاسٌ۔ آدمی۔ اِنۡسَانٌ۔ واحد
نَاسِکُوۡا۔ قربانی کرنے والے۔
نَاشِئَۃَ۔ رات کا اوٹھنا۔ رات کی
عبادت۔ نماز تہجد۔
نَاشِرَاتِ۔ پراگندہ کرنیوالیان۔
مراد ہوا جو ابر کو پراگندہ کرتی ہے یا
پانی جو روئیدگی کو پراگندہ کرتا ہے
نَاشِطَاتِ۔ بند کھولنیوالی۔ نکالنیوالے
مراد رحمت کے فرشتے جو مومن کی
جان نکالتے ہین۔ ضد نازعات۔
نَاصِبَۃٌ۔ کھڑا کرنیوالی۔ محنت کرنیوالی
رنج اوٹھانیوالی۔
نَاصِحٌ۔ نصیحت کرنیوالا۔
نَاصِحُوۡنَ۔ نصیحت کرنے والے۔
نَاصِرٌ۔ مدد کرنیوالا۔ نَاصِرُوۡنَ
نَاصِرِیۡنَ۔ جمع۔ مدد کرنے والے۔

نَاصِيَةٌ۔ پیشانی۔ پیشانی کے بال۔ چوٹی۔ نَوَاصِی۔ جمع۔

نَاضِرَةٌ۔ تازی ہونے والی۔ تروتازہ۔

نَاظِرَةٌ۔ دیکھنے والی۔

نَاظِرِیْنَ۔ دیکھنے والے۔

نَاظِر۔ واحد۔

نَاعِمَةٌ۔ آسایش کرنیوالی آسودہ۔

نَافَقُوْا۔ وہ منافق ہوئے۔

نَافِلَةٌ۔ زیادہ۔ انعام۔ پوتا بخشش غیرواجب نَوَافِل۔ جمع

نَاقَة۔ اونٹنی۔ نُوْق جمع

نَاقَةُ اللهِ۔ اللہ کی اونٹنی مراد وہ اونٹنی جو حضرت صالح علیہ السلام کے معجزے سے پہاڑ سے نکلی تھی۔ اسمین اضافت تشریفی ہے

نَاقُوْر۔ نقارہ۔ مجازاً صور اسرافیل۔

نَاکِبُوْنَ۔ ٹیڑھے ہونیوالے۔

نَاکِسُوْا۔ سراوندھا کرنیوالے۔

نَاْکُلُ۔ ہم کھاتے ہین۔

نَاهُوْنَ۔ منع کرنیوالے۔

نَبَّاَ۔ اوس نے خبردار کیا۔

نَبَأ۔ خبر۔

نَبَاءِ عَظِیْم۔ خبر بڑی یعنی قیامت

نَبَوءُ۔ خبر۔

نَبِّئْ۔ تو خبر کر۔

نَبَّأَتْ۔ اوسنے خبر کردی۔ ظاہر کیا

نَبَّأْتُ۔ مین نے خبردار کیا۔

نَبَات۔ گھاس۔ سبزہ۔ اگنے کی چیز۔

نَبِّئُوْا۔ تم خبر کرو۔

نَبْتَغِیْ۔ ہم طلب کرتے ہین۔ آرزو رکھتے ہین۔

نَبْتَلِیْ۔ ہم جانچتے ہین۔

نَبْتَهِلْ۔ ہم دعا اور زاری کرینگے۔

نُبَدِّلُ۔ ہم بدل کرتے ہین۔

نَبَذَ۔ اوسنے پھینکا۔

نُبِذَ۔ وہ پھینکا گیا۔

نَبَذَتْ۔ اوسنے پھینکا۔

نَبَذْتُ۔ مین نے پھینکا۔

نَبَذْنَا۔ ہم نے پھینکا۔

نَبَذُوْا۔ اونھون نے پھینکا۔

نَبْرَءُ۔ ہم پیدا کرتے ہین۔

نَبْرَحُ۔ ہم جدا ہونگے۔

نُبَشِّرُ۔ ہم خوش خبری دیتے ہین۔

نَبْطِشُ۔ ہم سخت پکڑینگے۔

نَبْعَثُ۔ ہم بھیجینگے۔ ہم اٹھائینگے۔

نَبْغِیْ۔ ہم چاہتے ہین۔

نَبْلُوْا۔ ہم جانچینگے۔

نُبَوِّئُ۔ ہم جگہ دینگے۔

نُبُوَّة۔ پیغمبری یعنی اللہ تعالیٰ کی طرف سے بندون کو پیغام پہونچانا۔

نَبِیّ۔ پیغمبر۔ یعنی حشر نشر اور مبدا و معاد سے خبر دینے والا۔ اَنْبِیَاء جمع۔

نُبَیِّتُ۔ ہم رات کرینگے۔ ہم شبخون کرینگے۔

نَبِیُّوْنَ۔ پیغمبر۔ نبی۔ واحد۔

نُبَیِّنُ۔ ہم بیان کرتے ہین۔

نَتَبَرَّءُ۔ ہم بیزار ہوتے ہین۔

نُتْبِعُ۔ ہم پیچھے سے لاتے ہین۔

نَتَّبِعُ۔ ہم پیچھے لیجاتے ہین۔ پیروی کرتے ہین۔

نتبوّأ۔ ہم جگہ پکڑتے ہین۔
نتجاوز۔ ہم معاف کرتے ہین۔ دور ہوتے ہین
نتخذ۔ ہم پکڑتے ہین۔
نتخطف۔ ہم اوچک لیے جائینگے
نتربص۔ ہم انتظار کرتے ہین۔
نترک۔ ہم چھوڑتے ہین۔
نتقبل۔ ہم قبول کرتے ہین۔
نتقنا۔ ہم نے اوٹھایا۔
نتکلم۔ ہم بات کرتے ہین۔
نتلوا۔ ہم پڑھتے ہین۔
نتنزل۔ ہم اوترتے ہین۔
نتوفی۔ ہم مارینگے۔ ہم پورا دینگے۔
نتوکل۔ ہم اللہ ہی پر بھروسا کرتے ہین۔
نثبت۔ ہم ثابت رکھتے ہین۔ ہم برقرار رکھتے ہین۔
نج۔ تو نجات دے۔
نجی۔ اوسنے بچایا۔
نجی۔ اوسنے نجات دی۔

نجی۔ ہم راز۔
نجات۔ بچاؤ۔
نجازی۔ ہم بدلا دیتے ہین۔
نجیب۔ ہم جواب دیتے ہین قبول کرتے ہین۔
نجد۔ ہم پاتے ہین۔
نجد۔ گھاٹی۔ زمین بلند وہ ملک عرب جو حجاز و عراق اور بصرہ و مکہ کے درمیان ہی۔ اسکی زمین حجاز و یمامہ کے بہ نسبت بلند ہی۔
نجدین۔ دو گھاٹیان۔ دو زمین بلند۔ مراد دونون چھاتیان یا کفر و ایمان۔
نجزی۔ ہم بدلا دینگے۔
نجعل۔ ہم بناوینگے۔
نجم۔ ستارہ۔ گھاس کہ زمین پر پھیلے۔ جمع نجوم۔ جمع۔
نجمع۔ ہم جمع کرینگے۔
نجنی۔ مجکو بچا نکال۔
نجوی۔ مشورہ سرگوشی۔
نجوت۔ تونے خلاصی پائی۔

نجوم۔ گھاس نکلنا۔ تارے۔
نجم۔ واحد۔
نجی۔ وہ بچایا گیا۔
نجینا۔ ہم نے بچایا۔
نحاس۔ تانبا۔ آگ۔ دھوان۔
نحب۔ ذمہ۔ عہد۔ حصہ۔
نحرق۔ ہم جلاوینگے۔
نحس۔ بدبخت۔ نحوست۔ بدنصیبی
نحسات۔ برے۔ نامبارک۔
ایام نحسات۔ قوم عاد کے عذاب کے دن۔
نحشر۔ ہم جمع کرینگے۔
نحضر۔ ہم سامنے لادینگے۔
نحفظ۔ ہم حفاظت کرتے ہین۔
نحل۔ شہد کی مکھی۔
نحلۃ۔ مہر۔ قرض حسنہ۔ بے عوض بخشش۔
نحمل۔ ہم اوٹھالینگے۔
نحن۔ ہم (ضمیر جمع متکلم)
نحیا۔ ہم جیین گے۔
نحیی۔ ہم جلاوینگے۔

نخافُ۔ ہم ڈرتے ہین۔
نختمُ۔ ہم مُہر کرینگے۔
نخرۃ۔ گلی ہوئی ہڈی۔ پُرانی۔ کھوکھلی یعنی اندر سے خالی۔
نخرجُ۔ ہم نکلینگے۔
نُخرجُ۔ ہم نکالینگے۔
نخزی۔ ہم رسوا ہونگے۔
نخسفُ۔ ہم زمین مین دھنسا وینگے
نخشیٰ۔ ہم ڈرتے ہین۔
نُخفی۔ ہم چھپا وینگے۔
نخل۔ کھجور۔ کھجور کے درخت۔
نخلۃ۔ واحد۔
نخلۃ۔ کھجور کا درخت۔
نخیل۔ نخیل۔ جمع۔
نُخلفُ۔ ہم خلاف کرینگے۔
نخلقُ۔ ہم پیدا کرتے ہین۔ پیدا کرینگے۔
نخوضُ۔ ہم فکر کرینگے۔ ہم گھُسین گے ہم کھوج کرینگے۔
نُخوفُ۔ ہم ڈراتے ہین۔
نخیل۔ کھجور کے درخت۔

ند
نِداء۔ پکارنا۔
ندامۃ۔ پشیمانی۔
نُداوِلُ۔ ہم بدلتے ہین۔
ندخلُ۔ ہم داخل ہونگے۔
نُدخِلُ۔ ہم داخل کرینگے۔
ندری۔ ہم جانتے ہین۔
ندعوا۔ ہم بلا دینگے۔
ندُلُّ۔ ہم راہ بتاتے ہین۔
ندِیّ۔ مجلس۔

نذ
نذر۔ منت۔ عہد۔ پیمان۔
نذر۔ ڈرانا۔
نُذُر۔ ڈرسانے والے۔ نذیر
نذرُ۔ ہم چھوڑتے ہین۔
نذرتُ۔ مین نے عہد کیا۔
نذرتم۔ تمنے منت مانی۔
نُذِقُ۔ ہم چکھاتے ہین۔
نذکرُ۔ ہم یاد کرتے ہین۔
نذِلُّ۔ ہم خوار ہوتے ہین۔
نُذُور۔ منتین۔ نذر واحد۔
نذھبُ۔ ہم جاوینگے۔
نذیر۔ ڈرانیوالا۔ نُذُر جمع
نُذیقُ۔ ہم چکھاتے ہین۔

نر
نریٰ۔ ہم دیکھتے ہین۔ ہم جانتے ہین
نُراوِدُ۔ ہم خواہش کرینگے۔ ہم حاجت نفس چاہتے ہین۔
نُربِّ۔ ہم پرورش کرتے ہین۔
نرِثُ۔ ہم وارث ہونگے۔
نرُدُّ۔ ہم رد کرتے ہین۔ اولٹتے ہین
نُرَدُّ۔ ہم اولٹے جاوینگے۔
نرزُقُ۔ ہم روزی دیتے ہین۔
نُرسِلُ۔ ہم بھیجتے ہین۔
نرفعُ۔ ہم اوٹھاتے ہین۔
نُرِی۔ ہم دکھاتے ہین۔
نُرِیدُ۔ ہم چاہتے ہین۔

نز
نزّاعۃ۔ نکالنے والی۔ کھینچ لینے والی۔
نزِد۔ ہم بڑھاتے ہین۔
نزدادُ۔ ہم بڑھاتے ہین۔ زیادہ ہوتے ہین۔
نزع۔ اوسنے نکالا۔
نزعنا۔ ہم نے نکالا۔
نزغ۔ ورغلانا۔ چوکنا۔ فتنہ اٹھانا۔

نَزَعَ - اوسنے فتنہ ڈالا۔
نُزُل - مہانی - اَنْزال - جمع۔
نَزَلَ - وہ اُترا۔
نَزَّلَ - اُسنے اُتارا۔
نُزِّلَ - وہ اُتارا گیا۔
نَزْلَۃ - ایک بار اُترنا۔
نُزِّلَتْ - وہ اوتاری گئی۔
نَزَّلْنَا - ہم نے اوتارا۔
نَزِیْدُ - ہم بڑھاتے ہین - زیادہ کرتے ہین۔
نِسَاءٌ - عورتین مَرْأَۃ - واحد
نُسَارِعُ - ہم شتابی کرتے ہین۔
نَسْئَلُ - ہم پوچھتے ہین - مانگتے ہین
نُسْئَلُ - ہم پوچھے جاتے ہین - پوچھے جاوینگے۔
نَسَب - سگاوت - قرابت۔
اَنْسَاب - جمع۔
نُسَبِّحُ - ہم پاکی بیان کرتے ہین۔
نَسْتَبِقُ - ہم سبقت کرتے ہین
نَسْتَحْوِذُ - ہم گھیر لینگے - نگہبانی کرینگے۔

نَسْتَحْیِیْ - ہم زندہ چھوڑینگے۔
نَسْتَدْرِجُ - ہم سیڑھی سیڑھی اوتارتے ہین - آہستہ آہستہ کھینچتے ہین۔
نَسْتَعِیْنُ - ہم مدد چاہتے ہین۔
نَسْتَنْسِخُ - ہم لکھواتے ہین۔
نَسْجُدُ - ہم سجدہ کرتے ہین۔
نُسْخَۃ - کتاب - لکھی ہوئی چیز۔
نَسْخَرُ - ہم ٹھٹھا کرتے ہین۔
نَسْر - بت کا نام ہی جس کو قوم نوح حضرت ادریس علیہ السلام کے بیٹے کی صورت یا گرگس کی صورت بنا کر پوجتی تھی۔
نَسْف - اُڑانا - اُکھیڑنا غلہ ہوا مین اوڑا کر صاف کرنا - اوسانا۔
نُسِفَتْ - وہ ہوا پر اُڑائی گئی۔
نَسْفَعُ - ہم گھسیٹینگے جلاوینگے۔
نُسْقِطُ - ہم ساقط کرتے ہین۔
نُسْقِیْ - ہم پلاتے ہین۔
نُسْقِیْ - ہم پلائینگے۔
نُسُک - قربانیان نَسِیْکَۃ - واحد

نُسْکِنُ - ہم بساوینگے ٹھہراوینگے
نَسْل - اولاد - جان - بنیاد۔
نَسْلَخُ - ہم باہر کھینچتے ہین۔
نَسْلُکُ - ہم چلاتے ہین۔
نُسْلِمُ - ہم اسلام لاتے ہین - ہم فرمان برداری کرتے ہین۔
نَسِمُ - ہم داغ دینگے۔
نَسْمَعُ - ہم سنتے ہین۔
نَسُوْا - وہ بھول گئے - اُنھون نے بھلادیا۔
نِسْوَۃ - عورتین اِمْرَأَۃ - واحد
نَسُوْقُ - ہم چلاتے ہین۔
نُسَوِّیْ - ہم برابر کرتے ہین - درست کرتے ہین۔
نَسْی - بھولنا۔
نَسِیَ - وہ بھولا۔
نُسِّیَ - وہ بھلایا گیا - زبون۔ بیقدر چیز جسکو بحالت سفر منزل مین ڈالدین پروا نکرین۔
نَسِیْئُ - اودھار - دیر کرنی پیچھے ہٹایا گیا دھوب کی عبادت تھی

کرچ کے مہینے کو پیچھے ہٹادیتے تھے
اللہ نے اسکو منع فرمایا)
نَسِیَا۔ وہ دونون بھولے۔ مراد
حضرت موسیٰ وحضرت ہارونؑ۔
نِسْیَان۔ بھولنا۔
نَسِیْتَ۔ تو بھولا۔
نَسِیْتُ۔ مین بھولا۔
نَسِیْتُمْ۔ تم بھولے۔
نُسَیِّرُ۔ ہم چلاتے ہین۔ سیر
کرواتے ہین۔
نَسِیْنَا۔ ہم بھولے۔
نَشَاءُ۔ ہم چاہتے ہین۔
نَشْاَۃ۔ پیدا کرنا۔ شروع کرنا
پہلا اوٹھان۔
نَشَاَتِ الرِّیْحُ۔ ہوا اوٹھی۔
نَشْتَرِیْ۔ ہم خرید کرتے ہین۔
نَشُدُّ۔ ہم مضبوط کرتے ہین۔
نَشْرٌ۔ خوشبو۔ پراگندہ کرنا۔ اوٹھنا
نُشِرَتْ۔ وہ پراگندہ کی گئی
کھولی گئی۔
نَشْرَحُ۔ ہم کشادہ کرتے ہین۔

ظاہر کرتے ہین۔
نُشْرِکُ۔ ہم شریک کرتے ہین۔
نَشْطٌ۔ گرہ کھولنی۔
نُشُوْرٌ۔ زندہ ہونا۔ جی اوٹھنا
یَوْمُ النُّشُوْرِ۔ قیامت کا دن۔
نُشُوْزٌ۔ بدخوئی کرنی۔ عورت مرد
کی ناموافقت۔
نَشْهَدُ۔ ہم گواہی دینگے۔ حاضر ہونگے۔
نَصَارٰی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی
امت۔ نَصْرَان۔ واحد۔
نُصُب۔ بت۔ یا جو چیز خدا کے سوا
پوجی جاوے اور کھڑی کیجاوے
بتون کا تھان۔
نَصَب۔ رنج تکلیف۔
نُصِبَتْ۔ وہ کھڑی کی گئی۔ اونچی
کی گئی۔
نَصْبِرُ۔ ہم صبر کرتے ہین۔ سہارتے ہین۔
نُصْحٌ۔ سمجھانا نصیحت دینی۔
نَصَحْتُ۔ مین نے نصیحت کی۔
نَصَحُوْا۔ اُنھون نے نصیحت دی
نَصَّدَّقُ۔ ہم خیرات کرتے ہین۔

داخل ہین۔ نَتَصَدَّقُ تھا)
نَصْرٌ۔ مدد کرنا۔ مدد کرنی۔ ایک۔
نَصَرَ۔ اوسنے مدد کی۔
نَصْرَان۔ ملک شام مین ایک
بستی ہے جس مین نصاریٰ
رہتے تھے۔
نَصْرَانِی۔ نصران والے۔ اُمت
حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔
نَصْرِفُ۔ ہم باز رکھتے ہین۔
نُصَرِّفُ۔ ہم بار بار پھیرتے ہین۔
نَصَرْنَا۔ ہم نے مدد کی۔
نَصَرُوْا۔ اونھون نے مدد کی۔
نصف۔ آدھا۔ آدھی رات۔
نُصْلِیْ۔ ہم پہونچاتے ہین۔ آگ پر
سینکتے ہین۔
نَصُوْحٌ۔ خالص۔ صاف۔
نَصِیْب۔ حصہ۔ قسمت۔
نُصِیْبُ۔ ہم پہونچتے ہین۔
نَصِیْرٌ۔ مددکرنے والا۔
نَضَّاخَتَان۔ وہ دو چشمے جوش
مارتے ہوئے۔ اوبلتے ہوئے

نَضِجَتۡ وہ پکی پک گئی۔
نَضۡرِبُ ہم بیان کرتے ہین
نَضۡرَۃ منھ کی تازگی۔ آبدار ہونا۔
نَضۡطَرُّہٗ ہم بیچارہ کرین گے۔ کھینچ لاوینگے۔
نَضَعُ۔ ہم رکھتے ہین۔
نَضِیۡد۔ تہ بہ تہ۔
نُضِیۡعُ ہم اکارت کرینگے۔
نَطۡبَعُ ہم مہر کرتے ہین۔
نُطۡعِمُ ہم کھلاتے ہین۔
نُطۡفَۃ منی کی بوند منی کا پانی۔
نُطۡق۔ بات کرنا۔
نَطۡمِسُ ہم مٹاتے ہین۔
نَطۡمَعُ۔ ہم بھروسا کرتے ہین۔
نَطۡوِیۡ ہم لپیٹین گے۔
نَطِیۡحَۃ۔ سینگ ماری گئی وہ جانور جو سینگ کے مارنے سے مرجاوے شرع مین اوسکا کھانا حرام ہی۔
نُطِیۡعُ ہم فرمانبرداری کرتے ہین
نَظَرٌ دیکھنا۔ اَنۡظَارٌ جمع

نَظَرَ اوسنے دیکھا۔
نَظۡرَۃ۔ ایک بار دیکھنا۔
نَظِرَۃ۔ مہلت دینی۔ دیر کرنی۔
نَظَلُّ ہم سارے دن رہینگے
نَظُنُّ ہم گمان کرتے ہین۔
نِعَاج۔ دنبے۔ نَعۡجَۃ۔ واحد۔
نُعَاس۔ اونگھ۔ نیند۔
نَعۡبُدُ ہم عبادت کرتے ہین۔ بندگی کرتے ہین۔
نَعۡجَۃ۔ دنبہ۔ نِعَاج جمع۔
نُعۡجِزُ ہم عاجز کرتے ہین۔
نَعُدۡ۔ ہم پھرینگے۔
نَعِدُ ہم وعدہ کرتے ہین۔ (دوگر گیا)
نَعُدُّ ہم گنتے ہین۔
نُعَذِّبُ ہم عذاب کرینگے۔
نَعۡفُ ہم معاف کرین گے (وگر گیا)
نَعۡقِلُ ہم سمجھتے ہین ہم بوجھتے ہین
نَعۡلَمُ ہم جانتے ہین اور جانینگے
نُعَلِّمُ ہم سکھاتے ہین۔

نُعۡلِنُ ہم ظاہر کرتے ہین۔
نَعۡلَیۡ۔ دو جوتیان۔
نِعَم۔ نعمتین۔ نِعۡمَۃ۔ واحد۔
نِعۡمَ۔ اچھا (افعال مدح سے)۔
نَعَم۔ چارپائے۔ اَنۡعَام جمع
نَعَمۡ۔ ہان۔ (حرف ایجاب) اگلے مضمون اثبات یا نفی کے ثبوت کیواسطے آتا ہی۔ مگر اَلَسۡتُ۔ برتکلم کے جواب مین۔ بلی آتا ہی (نعم۔ کہنا کفر ہی۔)
نَعَّمَ۔ اوسنے نعمت دی۔
نَعۡمَاء۔ نعمتین۔ نَعِیۡم۔ واحد
نِعِمَّا ہِیَ۔ وہ کیا ہی اچھا ہی۔ (نعم ما ہی)
نِعۡمَۃ۔ عنایت۔ احسان۔ آرام۔
نِعَم۔ جمع۔
نُعَمِّرُ۔ ہم عمر دیتے ہین۔
نَعۡمَلُ۔ ہم کام کرینگے۔
نَعُوۡدُ۔ ہم پھرینگے۔
نُعِیۡدُ۔ ہم اعادہ کرینگے۔
نَعِیۡم نیکی نعمتین۔ نِعۡمَۃ۔ واحد

نُغَادِرُ - ہم چھوڑتے ہین۔
نُغْرِقُ - ہم ڈبوتے ہین۔
نُغْرِیَنَّ - ہم ورغلاتے ہین۔
نَغْفِرُ - ہم بخشتے ہین - ڈھانپتے ہین ج
نَفَّاثَات - پھونکنے والیان جادوگرنیان
نَفَاد - کم ہونا - نبڑنا۔
نِفَاق - دومونہے - دودلے۔
نَفْتِنَ - ہم جانچتے ہین۔
نَفْحَۃ - ایک بھاپ - خوشبو پھونکنا۔
نَفَخَ - اوسنے پھونکا۔
نُفِخَ - وہ پھونکا گیا۔
نَفْخَۃ - ایک بار پھونکنا۔
نَفَخْتُ - مین نے پھونکا۔
نَفَخْنَا - ہم نے پھونکا۔
نَفِدَ - وہ کم ہوا۔
نَفِدَتْ - وہ کم ہوئی۔
نَفَر - بہت لوگ - جماعت۔
(تین سے دس تک)
نَفَرَ - وہ بھاگا۔
نَفْرُغُ - ہم فراغت پاتے ہین۔
نُفَرِّقُ - ہم جدا کرتے ہین۔

نَفْس - جان - خون - ذات - آدمی
نُفُوس - جمع نفس کی تین قسمین
ہین اَمَّارَۃ لَوَّامَۃ مُطْمَئِنَّۃ
نفس اَمَّارَۃ - بدی کا بڑا حکم
کرنے والا۔
نفس لَوَّامَۃ - بدی سے روکنے والا
یہ نفس نیکون اور اولیاؤن کا ہوتا ہے
نفس مُطْمَئِنَّۃ - اطمینان والا نفس
کہ بدی سے خالی اور نیکی سے
بھرا ہوا - یہ پیغمبرون کا نفس
ہوتا ہے۔
نُفْسِدُ - ہم فساد کرتے ہین۔
نَفَشَتْ - وہ رات کو چری۔
نُفَصِّلُ - ہم بیان کرتے ہین۔
نُفَضِّلُ - ہم زیادہ کرتے ہین۔
نَفْع - فائدہ دینا۔
نَفَعَ - اوسنے فائدہ دیا۔
نَفَعَتْ - اوسنے فائدہ دیا - کام کیا
نَفْعَلُ - ہم کرتے ہین۔
نَفَق - راہ باریک - سوراخ۔
نَفَقَات - روزی - نفقۃ واحد

نَفَقَۃ - روزی - ضروری خرچ۔
نَفْقِدُ - ہم ڈھونڈتے ہین۔
نَفْقَہُ - ہم سمجھتے ہین۔
نُفُور - بھاگنا۔
نُفُوس - جانین - نفس واحد
نَفِیر - بہیر قوم جو کسی کام کے لیے
آگے جاوے۔
نُقَاتِلُ - ہم لڑائی کرتے ہین۔
نَقَب - راہ - سوراخ۔
نَقَّبُوا - انھون نے کریدا چھید ڈالا
نَقْتَبِسُ - ہم سلگا لیتے ہین - روشنی
لیتے ہین۔
نَقْتُلُ - ہم مار ڈالتے ہین۔
نُقَتِّلُ - ہم خوب مار ڈالینگے۔
نَقْدِرُ - ہم تنگ پکڑتے ہین - تنگا
ہوتے ہین۔
نُقَدِّسُ - ہم پاکی سے بیان کرتے ہین
نَقْذِفُ - ہم پھینک مارتے ہین
نُقِرَ - صور مین پھونکا گیا۔
نَقْرَءُ - ہم پڑھتے ہین۔
نُقْرِءُ - ہم پڑھاتے ہین۔

نُقَرِّبُ۔ ہم نزدیک کرتے ہین۔
نَقْص۔ کم کرنا۔ گھٹنا۔
نَقُصُّ۔ ہم بیان کرتے ہین۔
نَقْصُصُ۔ ہم بیان کرتے ہین۔
نَقْض۔ توڑنا۔ رسی کا بل کھولنا۔
نَقَضَتْ۔ اوسنے توڑا۔
نَقْعٌ۔ گرد۔ غبار۔
نَقْعُدُ۔ ہم بیٹھتے ہین۔
نُقَلِّبُ۔ ہم پلٹتے ہین۔
نَقَمُوا۔ اونھون نے دشمنی کی۔ بدلا لیا۔ ناپسند کیا۔
نَقُولُ۔ ہم کہتے ہین۔
نَقِیب۔ سردار۔ ماہر قوم یعنی قوم کی نسبون کا جاننے والا۔
نُقَبَاء۔ جمع۔
نَقِیر۔ کھجور کی گٹھلی کا گڑھا۔ مراد حقیر چیز۔
نُقَیِّضُ۔ ہم تعینات کرتے ہین۔ مقرر کرتے ہین۔
نُقِیمُ۔ ہم کھڑا کرتے ہین۔ سیدھا کرتے ہین۔

نَلِثُ۔ ہم ہونگے۔ دو۔ نلث گرگئی
نِکَاح۔ بیاہنا۔ جماع کرنا۔
نَکَال۔ عذاب۔ سزا۔ عبرت۔
نَکْتُبُ۔ ہم لکھتے ہین۔
نَکْتَلْ۔ ہم پیمان کراوینگے۔ ناپینگے۔
نَکْتُمُ۔ ہم چھپاتے ہین۔
نَکَثَ۔ اوسنے اقرار توڑا۔ قول توڑا۔
نَکَثُوا۔ اونھون نے قول توڑا۔
نَکَحَ۔ اوسنے بیاہا۔ نکاح کیا۔
نَکَحْتُمْ۔ تم نے بیاہا۔
نَکِد۔ کم اُگنے والا۔ مشکل سے نکلنے والا۔
نُکَذِّبُ۔ ہم جھٹلاتے ہین۔
نُکْر۔ بن دیکھی۔ ناپہچان۔ ناخوش۔ مجازاً عذاب۔
نَکِرَ۔ اوسنے انکار کیا۔
نَکِّرُوا۔ تم روپ بدلو۔ شکل بدلو۔
نَکْسُو۔ ہم پہناتے ہین۔
نُکِسُوا۔ وہ اوندھے کیے گئے۔
نَکَصَ۔ وہ اولٹا پڑا۔ وہ پھر گیا۔

نَکْفُرُ۔ ہم منکر ہونگے۔
نُکَفِّرُ۔ ہم دور کرینگے۔
نِکْل۔ بیڑی۔ لوہے کی لگام۔
نُکَلِّفُ۔ ہم تکلیف دیتے ہین۔ ستاتے ہین۔
نُکَلِّمُ۔ ہم بات کرتے ہین۔
نَکُنْ۔ ہم ہونگے اصل مین نکُوْنُ تھا
نَکُوْنُ۔ ہم ہونگے۔
نَکِیر۔ انکار۔ انکار کرنیوالا۔
مُنْکَر۔ نَکِیر۔ دو فرشتے ہین جو قبر مین سوال کرتے ہین۔
نُلْزِمُ۔ ہم لگا دیتے ہین۔ لازم کرتے ہین۔
نَلْعَبُ۔ ہم ہنسین گے۔ کھیلتے ہین
نَلْعَنُ۔ ہم نفرین کرتے ہین لعنت کرتے ہین
نُلْقِی۔ ہم ڈالتے ہین۔
نَمَارِق۔ بچھونے۔ توشک۔
نَمْرَقَةٌ۔ واحد
نُمَتِّعُ۔ ہم فائدہ دیتے ہین۔
نَمُدُّ۔ ہم کھینچتے ہین اور کھینچین گے
نُمِدُّ۔ ہم مدد کرتے ہین۔

نُمَکِّنُ - ہم قدرت دیتے ہین جما دینگے -
نَمْلُ - چونٹیان - نَمْلَۃ - واحد
نَمْلَۃ - چونٹی -
نُمْلِیْ - ہم لکھتے ہین - مہلت دیتے ہین -
نَمُنُّ - ہم احسان رکھتے ہین -
نَمْنَعُ - ہم منع کرتے ہین -
نَمُوْتُ - ہم مرتے ہین - مرینگے
نُمِیْتُ - ہم مارتے ہین -
نَمِیْرُ - ہم رسد لاوینگے - کھانا لاوینگے -
نَمِیْم - چغلخور -
نُنَبِّئُ - ہم خبردار کرتے ہین -
نُنْجِیْ - ہم بچاوینگے -
نُنَجِّیْ - ہم نجات دیتے ہین -
نَنْزِعُ - ہم نکالینگے -
نُنَزِّلُ - ہم اوتارتے ہین -
نَنْسِ - ہم بھلاتے ہین -
نَنْسیٰ - ہم بھولتے ہین -
نَنْسَخُ - ہم مٹاتے ہین - ہم موقوف کرتے ہین - موقوف کرینگے -
(ابن عامر نے نون کو پیش پڑھا ہی)
نَنْسِفُ - ہم بکھیرینگے -
نُنْفِخُ - ہم پیدا کرتے ہین -
نُنْشِرُ - ہم اوبھارتے ہین -
(اسکو نافع ابن کثیر - ابو عمرو - یعقوب نے رائے مہملہ سے پڑھا ہی)
نَنْصُرُ - ہم مدد کرتے ہین -
نَنْظُرُ - ہم دیکھتے ہین -
نَنْقُصُ - ہم کم کرتے ہین -
نُنَکِّسُ - ہم اوندھا کرتے ہین -
نَنْھیٰ - ہم منع کرتے ہین -
نَویٰ - کھجور کی گٹھلیان نَوَاۃ واحد
نَوَاصِیْ - پیشانیان نَاصِیَۃ واحد
نُوْتِ - ہم دیتے ہین (ی گرگئی)
نُؤثِرُ - ہم اختیار کرتے ہین -
نُوْحُ - ایک پیغمبر اولوالعزم کا نام ہے جو ساڑھے نو سو برس زندہ رہے انکے وقت مین پانی کے طوفان کا عذاب آیا تھا سب لوگ ڈوب گئے - مگر اسی آدمی جو اونکی کشتی مین تھے بچے - اونکی اولاد سے ساری دنیا کے لوگ ہین - اسی سے اُن کو آدم علیہ السلام ثانی کہتے ہین -
نُوْحِیْ - ہم بھیجتے ہین - ہم دل مین ڈالتے ہین -
نُؤَخِّرُ - ہم دیر کرتے ہین -
نُوْدُوْا - وہ پکارے گئے -
نُوْدِیَ - وہ پکارا گیا -
نُوْرُ - روشنی - روشن کرنے والا نام اللہ تعالیٰ -
نُوْرِثُ - ہم وارث کرتے ہین - ہم میراث دیتے ہین -
نُوَفِّ - ہم پورا دینگے (ی گرگئی)
نُوْقْ - اونٹنی - نَاقَۃ - واحد -
نُوَلِّ - ہم پھیرتے ہین -
نَوْمُ - نیند - سونا -
نُؤْمِنُ - ہم ایمان لاتے ہین -
نُوْن - مچھلی -

ذُو النُّوْن - حضرت یونس علیہ السلام کا
لقب ہے جنکو مچھلی نگل گئی تھی چالیس
روز تک اوسکے پیٹ مین رہے
بعدہ فضل الٰہی سے بخیریت تمام نکلے -
نُهٰی - عقل -
نَهٰی - اُسنے منع کیا -

نَهَار - روز - دن - اَنْهَار - جمع
نَهْتَدِی - ہم راہ پاتے ہین -
نَهْدِی - ہم راہ بتاتے ہین -
نَهَر - دریا - پانی بہنے کی جگہ -
اَنْهَار - جمع -
نُهْلِكُ - ہم نابود کرتے ہین -

نَهَوْا - اُنھون نے منع کیا -
نُهُوْا - وہ منع کیے گئے -
نُهِیْتُ - مین منع کیا گیا -
نُیَسِّرُ - ہم آسان کرتے ہین -
آسان کرینگے -
نَیْل - پہونچنا -

## و

وَ - اور (حرف عطف) قسم
(حرف جر) -
وَابِل - بڑے بوند کا مینہ -
وَاثَقَ - اوسنے مضبوط کیا -
وَاجِفَةٌ - ڈرنیوالی - کانپنے والی
بیقرار ہونیوالی -
وَاحِد - ایک مرد -
وَاحِدَة - ایک عورت -
وَادِ - درہ ٹیکرا (اصل مین وادی تھا)
وَادِی - درہ - ٹیکرا -
وَادِی الْمُقَدَّس - وہ جگہ جہان
حضرت موسیٰ علیہ السلام اور اللہ تعالیٰ
سے باتین ہوتی تھین -
وَارِث - میراث لینے والا -

وَرَثَة - جمع -
وَارِثُوْنَ - وارث ہونیوالے -
وَارِد - پہونچنے والا - ڈرنیوالا
وَارِدُوْن - جمع پہونچنے والے -
وَازِرَة - بوجھ اُٹھانے والی -
گناہ اوٹھانیوالی -
وَاسِع - فراخ - کشایش والا -
وَاسِعَة - کشادہ -
وَاصِب - ہمیشہ - سخت -
وَاعَدْنَا - ہم نے وعدہ کیا -
وَاعِظ - پند دینے والا - نصیحت
کرنے والا -
وَاعِظِیْن - جمع - پند دینے والے
وَاعِیَة - یاد رکھنے والی - نگاہ

رکھنے والی -
وَاق - نگاہ رکھنے والا - بچانیوالا
(ی گر گئی)
وَاقِع - گرنیوالا - ہونیوالا -
وَاقِعَة - آپڑنے والی - حادثہ -
قیامت - مصیبت - لڑائی -
وَالِ - حاکم - حمایتی - نزدیک
ہونے والا - (ی آخر سے گر گئی)
وَالِد - باپ - پدر -
وَالِدَات - مائین - واحد وَالِدَة
وَالِدَة - مان -
وَالِدَیْن - مان باپ -
وَاهِیَة - بودی - سست ہونیوالی
وَاوَیْلَا - عذاب - جو سہا نہ جا سکے

وَبِیْل۔ ناگوار بھاری۔ وبال۔
وِتْر۔ طاق۔ طاق نماز یعنی نماز
مغرب و نماز وتر۔
وَتِیْن۔ دل کی رگ جسکے کٹنے سے
آدمی مرجاتا ہی وُتُن۔ وُتِنۃ۔ جمع
وَثَاق۔ قید۔ باندھنا۔
وُثْقٰی۔ معتمد۔ مضبوط۔
وَجَبَتْ۔ وہ پڑی۔ وہ مری۔
وُجْد۔ مقدور۔ طاقت۔ توانگری۔
وَجَدَ۔ اوسنے پایا۔
وَجَدَا۔ دونون نے پایا۔
وَجَدْتُ۔ مین نے پایا۔
وَجَدْتُمُوْ۔ تم نے پایا۔
وَجَدْنَا۔ ہم نے پایا۔
وَجَدُوْا۔ اونھون نے پایا۔
وَجِلَۃٌ۔ ڈرنے والی۔
وَجِلَتْ۔ وہ ڈری۔
وَجِلُوْنَ۔ ڈرنے والے۔
وُجُوْہ۔ منھ۔ وَجْہ۔ واحد۔
وَجْہ۔ منھ۔ ذات۔
وَجْہُ النَّھَار۔ اول دن۔

وِجْھَۃ۔ قبلہ۔ طرف۔
وَجَّھْتُ۔ مین نے منھ کیا۔ مین
متوجہ ہوا۔
وَجِیْہ۔ خوب صورت۔ عزت
و بزرگی والا۔
وَحْد۔ ایک۔
وَحْدَہٗ۔ وہی اکیلا۔
وُحُوْش۔ جنگلی و پہاڑی جانور۔
وَحْشِیْ واحد۔
وَحْی۔ حکم و پیغام الٰہی۔ دل مین ڈالنا
وَحِیْد۔ اکا۔ اکیلا۔ یکتا۔
وَدّ۔ حضرت ادریس علیہ السلام
کے بیٹے کا نام ہی۔ قوم نوح ع
شیطان کے بہکانے سے اونکی
صورت کا بت بنا کر پوجتی تھی۔
طوفان کے بعد بنو قضاعہ نے
دومۃ الجندل مین رکھا۔
اونکے بعد بنو کلب
پوجنے لگے۔ اسلام پھیلتے ہی
گم ہوگیا۔
وُدّ۔ محبت اور دوستی رکھنی۔

وَدَّ۔ اوسنے چاہا۔ دوست رکھا
وَدَّا۔ دونون نے دوست رکھا
وَدَّتْ۔ اوسنے چاہا۔
وَدَّعَ۔ اوسنے رخصت کیا۔ جدا
کیا۔ چھوڑ دیا۔
وَدْق۔ مینھ۔ برسنا۔
وَدُّوْا۔ اونھون نے دوست
رکھا۔ چاہا۔
وَدُوْد۔ دوست رکھنے والا۔
دوست رکھا گیا۔ نام اللہ تعالیٰ۔
وَرَاء۔ گرداگرد۔ آگے اور پیچھے
(لغت اضداد سے ہی۔ اعراب مین
اس کا حکم بعد کی طرح ہی)۔
وَرِثَ۔ وہ وارث ہوا۔ اوسنے
مردکا مال پایا۔
وَرِثُوْا۔ وہ وارث ہوئے۔
وِرْد۔ پیاسے پانی کو آنیوالے
وَرَدَ۔ وہ پانی کو پہونچا۔
وَرْدَۃ۔ گلابی۔ گلاب کا پھول
وَرَدُوْا۔ وہ وارد ہوئے۔
وَرِق۔ سکہ بنائی ہوئی چاندی

وَرَقٌ - پتی - تراشا ہوا کاغذ -
وَرَقَۃ - ایک پتا -
وَرِیْد - رگ جان - گردن کی
رگ - بڑی رگ -
وَزَر - پناہ کی جگہ -
وِزَار - چھوڑنا - بچاؤ - پہاڑ -
وِزْر - بوجھ - گناہ - اَوْزَار جمع
وَزَنَ - تولنا -
وَزَنُوْا - اونھون نے تولدیا -
وَزِیْر - بوجھ اوٹھانیوالا - بوجھ
اوٹھانے کا شریک - تدبیر
کرنے والا - وُزَرَاء - جمع
وَسَط - بیچ - معتدل -
وُسْطٰی - بیچ -
صَلٰوۃُ الْوُسْطٰے - نماز عصر - جو نماز
سری وجہری کے بیچ مین ہے -
بقول بعض پانچون وقت کی
نماز -
وَسَطْنَ - وہ پیٹھ گئین گھس گئین -
وُسْع - فراغت - فراخی -
وَسِعَ - وہ کشادہ ہوا -

وَسِعَتْ - وہ فراخ ہوئی -
وَسِعْتَ - تونے سمالیا - گھیر لیا -
وَسَقَ - اُسنے سمیٹا - جمع کیا -
وَسْوَاس - اندیشۂ بد - سنکار -
نام شیطان جو گناہ پر سنکارنیوالا -
خیال بد ڈالنے والا ہے -
وَسْوَس - سنکارا - دل مین ڈالا -
وَسْوَسَۃ - خیال ڈالنا -
وَسِیْلَۃ - ذریعہ - دستاویز - نام
مقام قرب آلٰہی جو رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو
بروز قیامت عطا ہوگا -
وَصّٰی - اوسنے نصیحت کی - تاکید
فرمائی - وہ ولوا مرا (نافع ابن
عامر نے اوصٰی پڑھا ہے -)
وَصْف - تعریف - اَوْصَاف جمع
وَصَّلْنَا - ہم نے ملایا -
وَصِیَّۃٌ - نصیحت - دِلوا مرنا -
وَصِیْد - چوکھٹ -
وَصِیْلَۃ - ملانے والی جاہلیت -
مین عادت تھی کہ جو بکری سات بار

مادہ بچہ جنتی اور آٹھوین بار نر و
مادہ ملکر جنتی اوسکو وصیلہ کہتے
اور آزاد کر دیتے تھے - بقول
بعض جاہلیت مین یہ رسم تھی
کہ بکری کے نر بچے کو بت کے نام
پر ذبح کرتے تھے - اور مادہ بچہ کو
پالتے تھے پھر جب نر و مادہ ملکے
ہوتے تو دونون کو رکھ لیتے اسکو
وصیلہ کہتے مگر بعد ظہور اسلام
یہ سب رسمین مٹ گئین -
وَصَّیْنَا - ہم نے تاکید کی حکم کیا -
وَضَعَ - اوسنے رکھا -
وُضِعَ - وہ رکھا گیا - بنایا گیا -
وَضَعَتْ - وہ جنی - اوسنے جنا
وَضَعْتُ - مین جنی - مین نے جنا
وَضَعْنَا - ہم نے اوتار رکھا -
دور کیا -
وَطْأً - کھندلنا - روندنا - پامال کرنا
وَطْأً - نفس کا پامال کرنا -
وَطَر - حاجت -
وِعَاء - برتن - خرجی - اَوْعِیَۃ جمع -

وَعَدَ - اقرار - ثواب کا وعدہ دینا
وَعَدَ - اُسنے اقرار کیا -
وَعَدْتُ - تو نے اقرار کیا -
وَعَدْتُ - مین نے اقرار کیا -
وَعَدْنَا - ہم نے وعدہ دیا -
وُعِدْنَا - ہم وعدہ دیے گئے
وَعَدُوْا - اونھون نے وعدہ کیا
وَعَظْتَ - تو نے نصیحت دی -
وَعِیْد - ڈرانا - عذاب کا وعدہ
وَفّٰی - اوسنے پورا اوتارا - وفا کیا
وِفَاق - پورا -
وَفْد - جماعت -
وُفِّیَتْ - وہ تمام دی گئی -
وَقٰی - اوسنے بچایا -
وَقَار - بڑائی - بزرگی - آہستگی
وَقَبَ - وہ سمٹ گیا چھپ گیا غروب ہوا
وَقْت - زمانہ - مدت - اوقات جمع
وِقْر - گدھے کا بوجھ مراد پانی بھرا
بادل -
وَقْر - بہرا پن - کم سننا - بوجھ
وَقَعَ - وہ گرا ارمد پڑا -

وَقْعَۃ - پڑنا - لڑائی کی سختی -
وَقَعَتْ - وہ گری - آپڑی -
وُقِفُوْا - وہ کھڑے کیے گئے -
وَقُوْد - ایندھن - لکڑی -
وَکَزَ - اوسنے گھونسا مارا -
وُکِّلَ - وہ وکیل کیا گیا -
وَکَّلْنَا - ہم نے وکیل کیا -
وَکِیْل - کارساز - کام بنانیوالا
وَلِّ - تو پھر -
وَلّٰی - اُسنے مُنھ پھیرا وہ پھرا -
وِلَایَۃ - بادشاہت -
وَلَد - بیٹا - لڑکا -
وِلْد - بچہ - وِلْدَان جمع
وَلَدَ - اوسنے جنا -
مَا وَلَدَ - جس کو جنا -
وُلِدَ - وہ جنا گیا -
وِلْدَان - بچے - غلام -
وُلِدْتُ - مین جنا گیا -
وَلَدْنَ - اونھون نے جنا -
وَلَّوْا - اونھون نے مُنھ پھیرا
وَلُّوْا - تم پھرو -

وَلِیّ - دوست - حمایتی -
وَلَّیْتَ - تو بھاگا -
وَلَّیْتُمْ - تم پھرے -
وَلِیْجَۃ - بھیدی - دلی - دوست
وَلِیْد - بچہ چھوٹا لڑکا وِلْدَان جمع
وَلِیَ دِیْنِ - اور مجھکو میرا دین ہے -
(مرکب ہے و - ل - ی - دِیْنِ ی
آخر سے ی گر گئی) -
وُوْرِیَ - چھپایا گیا -
وَہَّاب - خوب بخشنے والا دینے والا -
وَہَّاج - چمکنے والا - مراد آفتاب
وَہَبَ - اوسنے بخشا -
وَہَبَتْ - اوسنے بخشا -
وَہَبْنَا - ہم نے بخشا -
وَہْن - سستی -
وَہَنَ - وہ سست ہوا -
وَہَنُوْا - وہ سست ہوئے -
وَیْکَاَنَّ - تعجب ہے - افسوس ہے -
کسائی نے کہا اسکے معنی ہین کیا
تو نے نہین دیکھا - اونکے نزدیک
یہ مرکب ہے وَیْکَ - اَنَّ سے

اور خلیل کے نزدیک مرکب ہی
وَیْ کَاَنَّ - سے بعض کے نزدیک
مرکب ہی وَیْ - ک - خطابی

اَنَّ - حرف مشبہ بہ فعل سے
اور بعض کے نزدیک وَیْلَکَ
مخفف وَیْلَکَ کا ہی - اَنَّ الگ ہی

وَیْل - خرابی - عذاب دوزخ کے
ایک میدان کا نام ہی -
وَیْلَتٰی - افسوس -

## ہ

ہ - وہ مرد (ضمیر واحد مذکر غائب)
جیسے لَہٗ - اوسکے واسطے اِلَیْہِ
اوسکی طرف - فِیْہِ - اوس مین -
ہ - ہاے سکتہ جو اظہار حرکت
کے واسطے آتی ہی کچھ معنی
نہین دیتی جیسے - مَالِیَہْ
سُلْطَانِیَہْ
ۃ - یعنی ہاے وقفی اوس
ۃ تانیث کو کہتے ہین جو حالت
وقف مین ہ پڑھی جاتی ہی -
جیسے رَحْمَۃً - سے - رَحْمَہْ
ھا - وہ عورت (ضمیر واحد مؤنث
غائب) جیسے لَھَا - اوسکے لیے
فِیْھَا - اسمین -
ھَا - خبردار ہو (حرف تنبیہ)
ھٰؤُلَاۗءِ - وہ لوگ (اسم اشارہ
جمع مذکر)

ھَاۗؤُمُ - تم پکڑو - تم لو - تم آؤ
(اسم فعل)
ھَاتُوْا - تم لاؤ خلیل کے نزدیک
اٰتُوْا تھا الف کو - ہ سے بدلدیا)
ھَاتَیْنِ - یہ دو عورتین (اسم
اشارہ تثنیۂ مؤنث)
ھَاجَرَ - اوسنے ہجرت کی -
وطن چھوڑا -
ھَاجَرْنَ - اُنھون نے وطن چھوڑا -
ھَاجَرُوْا - اُنھون نے ہجرت کی
ھَادُوْا - وہ یہودی ہوئے -
اونھون نے توبہ کی -
ھَادِیْ - راہ بتانے والا -
(کبھی ی کر جاتی ہی)
ھٰذَا - یہ مرد -
ھٰذَانِ - یہ دو مرد -
ھٰذِہٖ - یہ عورت -

ھَارٍ - گرنے والا منہدم ہونیوالا
(اصل مین ھَارِیْ تھا ی گر گئی)
ھَارُوْتَ - اوس فرشتے کا
نام ہی - جو ماروت فرشتے کے
ساتھ شہر بابل مین اوترے تھے
ھَارُوْنَ - حضرت موسٰی علیہ السلام
کے بھائی کا نام ہی -
ھٰکَذَا - ایسا ہی -
ھَالِکٌ - ہلاک ہونیوالا -
ھَالِکِیْنَ - ہلاک ہونیوالے -
ھَامَانَ - فرعون کے وزیر کا
نام ہی (دونون کافر تھے -
ھَامِدَۃً - دبی ہوئی بےگھاس
کی زمین - سوکھی گھاس -
ھَاوِیَۃٌ - گڑھا - دوزخ کے
نیچے کا طبقہ جو منافقون کی جگہ ہی
(اللہ تعالٰی سب مسلمانون کو بچاوے آمین

هٰهُنَا۔ اِس جگہ۔

هَبْ۔ تو بخش۔ تو دے۔

هَبَاءً۔ غبار۔ گرد۔

هَجْرٌ۔ چھوڑنا۔ پریشان بات کہنی

هَدًّا۔ توڑنا۔ ویران کرنا۔

هُدٰی۔ راہ۔ راہ بتانی۔ (کبھی ی گر جاتی ہی)

هَدٰی۔ اوسنے راہ بتائی۔ راہ دکھائی

هِدَایَت۔ راہ بتانی۔ سیدھی راہ دکھانی۔

هُدِّمَتْ۔ وہ ڈھائی گئی۔ گرائی گئی

هُدْنَا۔ ہم نے توبہ کی۔

هُدُوْا۔ وہ راہ بتائے گئے۔

هُدْهُد۔ سلیمانی چڑیا جس کے سر پر تاج ہوتا ہی۔

هَدْیٌ۔ قربانی کا جانور جو مکہ کو بھیجتے ہین۔ نیاز کی قربانی۔

هُدِیَ۔ وہ راہ بتایا گیا۔

هَدَیْتَ۔ تو نے راہ بتائی۔

هَدِیَّةٌ۔ تحفہ جو دوست کو دوست بھیجتے ہین۔

هَدَیْنَا۔ ہم نے راہ بتائی۔

هٰذَا۔ یہ۔ اس۔

هَرَبٌ۔ بھاگنا۔

هَزْلٌ۔ بیہودہ بات۔ ہنسی کی بات

هَزَمُوْا۔ وہ بھاگے۔

هُزُوٌ۔ ٹھٹھا۔

هُزِّیْ۔ تو ہلادے۔

هَشِیْمٌ۔ بھوسہ۔ سوکھی گھاس بچورا۔

هَضْمٌ۔ حق کم کرنا۔ حق توڑنا۔

هَضِیْمٌ۔ کلی۔ نازک ونرم چیز۔

هَلْ۔ کیا۔ آیا۔ کچھ بھلا (حرف استفہام)

هَلَكَ۔ وہ ہلاک ہوا۔ نیست ہوا۔ کھپا۔

هَلُمَّ۔ تم آؤ۔ (اسم فعل)

هَلُوْعٌ۔ بے صبر۔ لالچی۔ جی کا کچا

هُمْ۔ وہ سب مرد (ضمیر جمع مذکر غائب)۔

هَمَّ۔ اوسنے ارادہ کیا۔

هُمَا۔ وہ دو مرد یا دو عورتین

هَمَّازٌ۔ عیب لگانیوالا۔ لعنت کرنے والا۔

هَمَّتْ۔ اوسنے ارادہ کیا۔ قصد کیا۔

هَمَزَاتٌ۔ وسوسے۔

هُمَزَةٌ۔ اشارۂ چشم وغیرہ سے حقارت کرنے والا۔ بدکہنے والا سامنے یا پیچھے۔

هَمْسٌ۔ کھُسکھُس یعنی نرم وآہستہ آواز۔

هَمُّوْا۔ اونھون نے ارادہ کیا۔

هُنَّ۔ وہ سب عورتین (ضمیر جمع مؤنث غائب)

هُنَالِكَ۔ وہان (یہ اسم اشارہ بعید اور لام زائد اور کاف ضمیر حاضر مفتوح یا مکسور سے مرکب ہی)

هَنِیْٓءٌ۔ رچتا پچتا۔ بخوبی ہضم ہونیوالا۔

هُوَ۔ وہ مرد (ضمیر واحد مذکر غائب)

هَوِیَ - وہ گرا یعنی ڈوبا۔ آرزوے نفس۔

هَوَاءٌ - خالی۔

هُود - یہودی - توبہ کرنے والا۔ ایک پیغمبر علیہ السلام کا نام۔

هُون - ذلت - خواری۔

هَوْن - آہستہ۔

هِیَ - یہ عورت (ضمیر واحد مؤنث غائب)۔

هَیِّئْ - تیار کر۔

هَیْأَةً - صورت۔

هَیْتَ - آو - تو آ (اسم فعل)

هِیْمٌ - پیاسا اونٹ - پیاسا آدمی۔

هَیِّنْ - تو آسان کر۔

هِیَهْ - یہ عورت (آخر مین ہ سکتہ زائد ہی)۔

هَیْهَاتَ - دور ہوا (اسم فعل ہی)۔ ماضی کے معنی دیے۔

## ی

ی - مجھکو - میرا (ضمیر متکلم کبھی فعل کے آخر مین آتی ہی جیسے۔ ضَرَبَنِی - اوسنے مجھکو مارا کبھی اسم پر جیسے ثَوْبِی - میرا کپڑا۔ کبھی حذف ہوجاتی ہی اور کسرہ ماقبل دلالت کے واسطے رہجاتا ہی جیسے - یَا عِبَادِ - اے میرے بندے)۔

یَا - اے (حرف ندا قریب و بعید اسم منادی پر آتا ہی۔ مگر - الا یا اسجدوا - مین منادی محذوف ہی)

یَا اَیُّهَا - اے مرد۔

یَآب - رجوع ہونا - پھرنا۔

یَابِس - سوکھا۔

یَابِسَات - سوکھے۔

یَأْتَلِ - وہ قسم کھاتا ہی (اصل مین یَأْتَلِی تھا ی گر گئی)

یَأْتَمِرُونَ - وہ مشورہ کرتے ہین

یَأْتُونَ - سب مرد آتے ہین۔

یَأْتِی - وہ آتا ہی۔

یَأْتِیَان - دو مرد آتے ہین۔

یَأْتِینَ - وہ سب عورتین آتی ہین

یَأْجُوج - اولاد یافث بن نوح سے ماجوج کے ساتھی کا نام

یَأْخُذُ - وہ لیتا ہی - وہ پکڑتا ہی

یَأْخُذُونَ - وہ لیتے ہین۔

یُؤَخِّرُ - ڈھیل دیگا - مہلت دیگا - تاخیر کریگا۔

یُؤْتِی - وہ پہونچاتا ہی۔

یَأْذَنُ - وہ حکم کرتا ہی - خبر کرتا ہی۔

یَبْعَثُ - وہ اٹھاتا ہے۔

یٰسٓ (حروف مقطعات) اے کامل انسان یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم - نام قرآن شریف - نام اللہ تعالی۔

یَئِسَ - وہ ناامید ہوا۔

یَئِسْنَ - وہ ناامید ہوئین [illegible]

یَئِسُوْا۔ وہ ناامید ہوئے۔ آس توڑی
یَأْفِکُوْنَ۔ وہ تہمت کرتے ہین۔
یَاقُوْت۔ نام جواہر جو اکثر سُرخ کوئی سفید کوئی زرد اور کوئی کبود ہوتا ہی مگر سُرخ عمدہ ہوتا ہی اور سفید نایاب ہی۔
یَأْکُلُ۔ وہ کھاتا ہی۔
یَأْکُلَانِ۔ وہ دو کھاتے ہین۔
یَأْکُلْنَ۔ وہ سب کھاتی ہین۔
یَأْکُلُوْنَ۔ وہ سب کھاتے ہین
یَأْلَمُوْنَ۔ وہ دردناک ہوتے ہین
یَأْلُوْنَ۔ وہ کم کرتے ہین۔
یَالَیْتَھَا۔ اے کاش۔ کیا اچھا ہوتا۔ کسی طرح وہی ہوتی یعنی موت یا قیامت۔
یَأْمُرُ۔ وہ حکم کرتا ہی۔
یَأْمُرُوْنَ۔ وہ حکم کرتے ہین۔
یَأْمَنُ۔ وہ امن مین رکھتا ہی۔
یَأْمَنُوْا۔ وہ بیخوف ہوتے ہین۔
یَأْنِ۔ وہ وقت پہونچتا ہے (ی بحالت جزمی گر گئی)۔

یَؤُوْدُ۔ وہ بوجھل کرتا ہے۔ دشوار ہوتا ہی۔
یَئُوْس۔ ناامید ہونیوالا آس توڑنے والا۔
یُؤَیِّدُ۔ وہ مدد کرتا ہی۔
یُبَایِعْنَ۔ وہ اقرار کرتی ہین۔ بیعت کرتی ہین۔
یُبَایِعُوْنَ۔ وہ اقرار کرتے ہین بیعت کرتے ہین۔ خرید و فروخت کرتے ہین۔
یَبْتَغِ۔ وہ ڈھونڈھتا ہی۔ چاہتا ہی۔
یَبْتَغُوْنَ۔ وہ چاہتے ہین۔ ڈھونڈھتے ہین۔
یُبَتِّکُنَّ۔ وہ کاٹتی ہین۔ چیرتے ہین
یُبَتِّکُوْنَ۔ وہ کاٹتے ہین چیرتے ہین
یَبْتَلِیْ۔ وہ آزماتا ہی۔
یَبُثُّ۔ وہ پراگندہ ہوتا ہی۔
یَبْحَثُ۔ وہ کُرید تا ہی۔
یَبْخَسُ۔ وہ کم کرتا ہی۔
یُبْخَسُوْنَ۔ وہ کم کیے جاتے ہین

یَبْخَلُ۔ وہ بخل کرتا ہی۔
یَبْخَلُوْنَ۔ وہ روکتے ہین۔
یَبْدَءُ۔ وہ شروع کرتا ہی۔
یُبَدِّلُ۔ وہ بدل کرتا ہی۔
یُبَدَّلُ۔ وہ بدل کیا جاتا ہی۔
یُبَدِّلُ۔ وہ عوض دیتا ہی۔
یُبَدِّلُوْنَ۔ وہ بدل کرتے ہین
یُبْدُوْنَ۔ وہ ظاہر کرتے ہین۔
یُبْدِئُ۔ شروع کرتا ہی۔ از سر نو پیدا کرتا ہی۔
یُبْدِیْنَ۔ وہ ظاہر کرتے ہین۔
یَبَسُ۔ خشک۔
یَبَسَ۔ وہ خشک ہوا۔
یَبْسُطُ۔ وہ کشادہ کرتا ہی۔ بچھاتا ہی۔
یَبْسُطُوْا۔ وہ پھیلاتے ہین۔ بڑھاتے ہین۔ کھولتے ہین۔
یُبَشَّرُ۔ وہ خوش خبری دیا جاتا ہی
یُبْصِرُ۔ وہ دیکھتا ہی۔ دکھلاتا ہی
یُبْصِرُوْنَ۔ وہ دیکھتے ہین۔ دکھاتے ہین۔

